# غلطنامہ نسخہ فروغ عروض

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۱۴ | خوش خور خواب | خورش خور خواب |
| ″ | ۱۵ | خش خو | خش خر |
| ″ | ۱۶ | وپا | ویار |
| ″ | ۱۹ | یا اثباق | یارثباق |
| ۲۰ | ۶ | اورنین | اورنین |
| ۲۲ | ۲ | نزج | ہزج |
| ″ | ۶ | گشتہ | گشتہ |
| ″ | ۷ | خری چیاں | خری چیا |
| ۲۵ | ۶ | باشد | شد |
| ″ | ۱۹ | پریشاں | پریشا |
| ۲۹ | ۴ | ۲۰ | ۲۱ |
| ۳۰ | ۹ | ازمن ہو | ازمنو |
| ۳۱ | ۱۰ | تامی بنان مفتعلن | شامی بنان مفتعلان |
| ″ | ۱۷ | مسبغ | نذال |
| ″ | ۱۸ | مسبغش | نذال ہم |
| ″ | ۱۹ | تسبیغ | اذالت |
| ۳۲ | ۱ | بخورم | نخورم |
| ″ | ۲ | بنگاہ | بنگا |
| ″ | ۶ | سرمش | سرمش |
| ″ | ۹ | مسبغ | نذال |
| ۳۲ | ۱۰ | مسبغ و | وسے نذال |
| ″ | ۱۱ | تشبیغ | اذالت |
| ۳۴ | ۸ | تسبیغ | اذالت |
| ″ | ۹ | بکن | تکن |
| ۳۷ | ۶ | مخبون مسبغ | مخبون و مسبغ |
| ۳۸ | ۱۶ و ۱۷ | فافاعلیاں | فاعلیاں |
| ۴۱ | ۲ | خرب | ضرب |
| ۴۴ | ۱۱ | منسرج | منسرح |
| ″ | ۱۲ | ″ | ″ |
| ″ | ″ | مطولبت | مطولیت |
| ۴۷ | ۳ | جرا | چرا |
| ۵۰ | ۱۹ | انیج | انج |
| ۵۲ | ۱۰ | امید | امید |
| ۵۳ | ۱۰ | باغیار | یا اغیار |
| ″ | ۱۴ | مستفعلن (دوم) | مستفعلاں |
| ۵۶ | ۱۳ | نرداغ | چہ داغ |
| ″ | ۱۴ | درد جگر | در جگر |
| ۵۷ | ۳ | معبث | مجتث |
| ″ | ۹ | ″ | ″ |
| ۶۰ | ۴ | رجہ | رجز |

## فصل نہم حاجب اور ردیف کے بیان میں

(۱) **حاجب** - قافیہ سے پہلے ایک لفظ مکرر آوے تو اُس کو حاجب کہتے ہیں - مثلاً صورتِ بد - صورتِ خود - بدؔ اور خودؔ قافیہ لفظ صورت جسکی تکرار ہوئی یعنی مکرر شعر میں آیا - وہ حاجب ہے - لیکن اگر حاجب سے پہلے بھی قافیہ آئے تو وہ پاکیزہ تر ہے مثلاً مبین صورت بد - چنیں صورت خود - حاجب بمعنی پردہ دار - چونکہ حاجب قبل از قافیہ واقع ہوا گویا پردہ دار ہے اس تشبیہ سے یہ نام ہوا - (۲) **ردیف** اگر بعد قافیہ کے ایک یا چند الفاظ تکرار پائیں اُس کو ردیف کہتے ہیں مثلاً از مؤلف - ؎

آگہ دمے ز رسمِ عزا میتواں شدن
نالاں بحسرتِ دلِ ما میتواں شدن

عزا - ما - قافیہ میتوان شدن ردیف ہے **ردیف** بمعنی وہ شخص جو ایک شخص کے پیچھے ایک مرکب پر سوار ہو - چونکہ ردیف کی بھی صورت قافیہ کے ساتھ وہی ہے لہذا یہ نام مناسب ہے -

## التجا

مالکِ ارض و سما سے یہ التجا ہے کہ اس نسخہ سے عوام کو فائدہ پہنچے اور میری ایک یادگار دنیا میں قائم رہے اور شائقین مجکو دعائے خیر سے یاد کریں - آمین ثم آمین

## قطعہ تاریخ اختتام فروغ عروض از مؤلف

| | |
|---|---|
| چو شد ختم این نسخہ لاجواب | درخشید گویا فروغ عروض |
| ز حرف منقوطہ تاریخ اوست | عجیب آمد از ما فروغ عروض |

## قطعات تاریخ طبع ریختہ خامہ مشکیں رقم شاعر بیمثال نازک خیال منشی پیارے لال صاحب رونق دہلوی

| | | | |
|---|---|---|---|
| جناب فروغ فصیح زمانہ | کتابے نوشتہ بحسن نکوئی | ندا بہر تاریخش از غیب آمد | کہ رونق بگو نسخہ شعر گوئی ۱۳۲۱ |

دیگر

| | |
|---|---|
| لکھا فروغ نے جو فروغ عروض کو | انداز شاعری کا عیاں بانکپن ہوا |
| رنگینیاں دکھائیں وہ کاغذ پہ نظم کی | نکلا جو حرف خامہ سے گل پیرہن ہوا |
| ہے شاعروں کیواسطے اک نعمت عجیب | مشکل جو تھا جہان میں آساں وہ فن ہوا |
| رونق جو پوچھے سال کوئی اُسکا | کہدو رواں یہ چشمہ فیض سخن ہوا |

سمت ۱۹۶۰

شاعر ان کو عیوب مانتے ہیں جن سے پرہیز واجب ہے (۱) اسناد۔ اختلاف
ردف کو کہتے ہیں مثلاً دو و دید قافیہ نہیں ہے۔ ردف میں فرق ہے۔ علی ہذا ال
چناں و چنیں۔ جناں و جنوں۔ سناد یعنے یاربودن۔ چونکہ بوجہ تبدیل ردف
ان قافیوں کے مابین اتحاد نہیں ہے۔ لہذا یہ نام رکھا گیا۔ (۲) اقوا۔ اگر حرکت
توجیہہ میں فرق ہو مثلاً سُنبل۔ حاصل۔ یا حذو میں فرق ہو مثلاً داو و سود۔
شست و بست میں اسکو اقوا کہتے ہیں۔ لیکن اگر روی کے ساتھ وصل ہے تو
حرکت حذو کے فرق سے کچھ عیب نہیں ہوتا مثلاً وادم سودم یابستہ و آہستہ و شستہ
اقوا کے معنے لغوی تمام شدن زاد یعنے سرمایہ تمام ہو چکا۔ بس اس سبب سے کہ ایسے قافیہ
لانے سے سمجھا جاتا ہے کہ شاعر کا سرمایہ تمام ہوا یہ نام رکھا گیا۔ اختلاف حذو کہ
کہ ماقبل قید کے ہے اُس قافیہ میں جہاں روی متحرک ہو اقوا نہیں کہتے ہیں۔ ایسے
حذو کا تغیر مثلاً آہستہ۔ بستہ۔ شستہ۔ اکثر شعرا کے نزدیک جایز ہے + اختلاف
حذو کہ حرکت ماقبل ردف کی ہے دو طریق پر ہوتا ہے (۱) یہ کہ ہر دو قافیوں میں حذو
ہوں اور مختلف ہوں مثلاً داد دید۔ ایسی حالت میں ردف بھی مختلف ہونی لازم ہیں۔
(۲) ایک قافیہ میں حذو ہو اور دوسرے میں حذو نہو مثلاً دُور و دوَر۔ اور کبھی تغیر توجیہہ
کا اشباع و غیر اشباع کے ساتھ ہوتا ہے یہی سبب اختلاف روی کا بطور معروف و مجہول
کے ہے مانند ابرو و نیکو۔ (۳) اکفا۔ اگر حرف روی کے مخرج میں فرق ہو اُس کو
اکفا کہتے ہیں مثلاً صباح و شاہ قافیہ بنانا سخت عیب میں داخل ہے۔ اکفا لغوی معنے
سرگردانیدن۔ پس تشبیہہ ظاہر ہے (۴) ایطا۔ خفی و جلی۔ دو قسم ہیں اسکا ذکر پہلے
ہو چکا ہے۔ فصل سوم باب ہذا کو ملاحظہ کیجیے۔ ایطا۔ پا برسر نہادن چونکہ اس عیب
سے قافیہ پامال ہوتا ہے لہذا ایطا نام رکھا گیا +

الف و بار ساکن ہیں +

**مترادف** - لغوی معنے پیاپے شدن - پس تشبیہ ظاہر ہے -

(۲) **متواتر** - جس قافیہ میں دو سبب خفیف پے در پے آخر میں ہوں اسکو متواتر کہتے ہیں مثلاً توانا یعنے وا سبب خفیف - نا سبب خفیف +

متواتر بمعنے پیاپے شدن کہ درمیانش فتورے باشد - چونکہ اس جگہ دو ساکن پیاپے آتے ہیں اسطرحپر کہ ایک ایک متحرک بیچ میں ہے - پس باعتبار دو ساکن کے متواتر کہا گیا مثلاً یارا - نگارا - داور و یاور +

(۳) **متدارک** - اگر دو ساکن ہوں اور اُن کے مابین دو متحرک ہوں اسکو متدارک کہتے ہیں - مثلاً بوئے گُل - زخم دل - جانِ من +

تدارک لغوی معنی بایکدیگر رسیدن - چُونکہ اس موقع پر دو حرف متحرک بایکدیگر ملتے ہیں لہذا یہ نام رکھا گیا +

(۴) **متراکب** دو ساکن کے مابین اگر تین حرف متحرک ہوں اسکو متراکب کہتے ہیں - مثلاً رشکِ گہر - رشکِ ارم +

تراکب لغوی معنی باہم نشستن - چُونکہ تین متحرک باہم یکجا ہیں لہذا یہ نام رکھا گیا -

(۵) **متکاوس** - مابین دو ساکن کے اگر چار متحرک ہوں اسکو متکاوس کہتے ہیں - فارسی میں اسکی مثال بہت کم ملتی ہے بلکہ بعض کہتے ہیں کہ نہیں ہے +

متکاوس بمعنی برہم نشستن - چار متحرک یکجا ہونے سے یہ نام رکھا گیا - تشبیہ ظاہر ہے مثال اسکی ؎ تا کہ دیدیم بہار و رُخِ تو - گشتہ ام زار و نزار و رُخِ تو +

## فصل ہشتم عیوب قافیہ کے بیان میں

عیوب قافیہ چار ہیں ۱ سناد ۲ اقوا ۳ اکفا ۴ ایطا اسکا ذکر فصل سوئم میں ہو چکا ہے -

کا مُنہ پھیر دیا جاتا ہے مثلاً گل دل۔ اس لیئے اس کو توجیہہ کہا گیا۔ اگر یہ کہا جائے کہ حرکت توجیہہ مایل و سایل کے یارِ مکسورہ پر بھی صادق آتی ہے اور حرکت اشباع بھی یارِ مکسورہ پر صادق آتی ہے۔ پس ایک حرکت کا ذکر بیکار ہے۔ جواب یہ ہے کہ حرکت اشباع صرف حروف وصل پر حاوی ہے۔ خاور میں واؤ کی حرکت کو اشباع کہینگے لیکن دل وگل میں میم وگلا پر جو ضمہ ہے اسکو حرکت اشباع نہیں کہہ سکتے۔ بلکہ توجیہہ کہیں گے کیونکہ توجیہہ حرکت ماقبل روی ہے اور اشباع صرف حرکت وصل سے متعلق ہے۔

(۵) مجریٰ۔ حرف روی پر جو حرکت ہے اس کو مجریٰ کہتے ہیں مثلاً گدیرم۔ جو برم۔ راء حرف روی ہے اسپر فتح ہے۔ ایسے فتح کو مجریٰ کہتے ہیں۔ قافیہ میں اس حرکت کے تکرار لازم ہو۔

(۶) نفاذ۔ جو حرکت حرف وصل پر ہو یا باقی دیگر حرف پر ہو اس کو نفاذ کہتے ہیں۔ مثلاً بُردمش۔ دال روی ہے میم وصل اسپر فتح ہے اسکو حرکت نفاذ کہتے ہیں +

بُردیم دال روی مکسور یار تحتانی حرف وصل مفتوح۔ علیٰ ہذا القیاس۔

نفاذ۔ بمعنی رواں چونکہ یہ حرکت رواں رہتی ہے مثلاً بُردیم بروزن فاعلن میں یار مفتوح ہے فتحہ کو نفاذ کہیں گے۔

## فصل ہفتم اسماء قافیہ کے بیان میں

اسماءِ قافیہ پانچ ہیں۔ مترادف۔ متواتر۔ متدارک۔ متراکب۔ متکاوس

(۱) مترادف۔ قافیہ کے آخر میں اگر پیاپے دو حرف ساکن ہوں اسکو مترادف کہتے ہیں مثلاً بیار۔ جواب۔ صواب۔ بیار میں الف و راء۔ جواب و صواب میں

اور کاکُل میں کاف دوم بالضم ہے۔ لغوی معنی اشباع کے سیر کرنا ہے چونکہ حرف دخیل بوجہ قربِ روی کے ردف اور قید کی برابری رکھتا ہے۔ ردف اور قید کا قافیہ میں تکرار لازم ہے۔ مگر دخیل کا تکرار قافیہ میں لازمی نہیں ہے۔ پس گویا اس حرکت کی وجہ سے اس کو تبدیل کردیا جاسکتا ہے پس اس حرکت کا نام اشباع رکھا گیا۔ (۳) **حذو**۔ بفتح حار حطی وسکون ذال معجمہ۔ جو حرکت ماقبل حرف ردف وقید پر ہو اس کو حذو کہتے ہیں۔ مثلاً یار۔ ماقبل حرف ردف کے یار تحتانی ہے اور اسپر فتحہ ہے۔ یا خون ماقبل حرف واؤ کہ ردف ہے خا پر ضمہ ہے یا لفظ سخت یعنے ماقبل خا حرف قید کے سین پر فتحہ ہے اس کو حذو کہتے ہیں۔ قافیہ میں اس حرکت کے تکرار لازم ہے۔ زمان و زمین قافیہ نہیں ہے۔ ایک جگہ میم پر فتحہ اور دوسری جگہ کسرہ یا گشت و مشت قافیہ نہیں ہے۔ گاف پر فتحہ و میم پر ضمہ ہے۔

**حذو**۔ بمعنی برابر آمدن وچیزے باچیزے برابر کردن۔ چونکہ حرکت حرف ماقبل ردف حرکت ماقبل تاسیس کی برابر ہے۔ علی ہذا القیاس حرکت حرف ماقبل قید برابر حرکت ماقبل تاسیس کے ہے۔ پس حذو نام کیا گیا۔

(۴) **توجیہہ**۔ جو حرکت حرف روی کے ماقبل ہے اس کو توجیہہ کہتے ہیں مثلاً گوہر میں را روی ہے گاف پر فتحہ ہے۔ پس فتحہ کو توجیہہ کہینگے۔ سُنبل میں لام روی بار موحدہ پر ضمہ ہے۔ پس ضمہ کو توجیہہ کہینگے۔ قافیہ میں تکرار اس حرکت کا لازم ہے۔ سُنبل و گل قافیہ ہے کیونکہ ماقبل روی دونو مضموم ہیں لیکن سُنبل و حاصل قافیہ نہیں ہے کیونکہ سنبل میں بار موحدہ مضموم و حاصل میں صاد مہملہ مکسور ہے۔

توجیہہ لغوی معنی روی فرد گردانید! چونکہ اس حرکت سے حرف روی ساکن

مزید کہلایا۔ قافیہ میں اس کی تکرار بھی لازم ہے۔

(۴) **نائرہ**۔ وہ حرف ہے جو مزید سے ملحق ہو مثلاً۔ بر دستمیش۔ سپر دستمیش وال ردی ہے۔ ست یعنی حرف ربط وصل ہے۔ یائے تحتانی خروج ہے میم مزید اور شین نائرہ ہے لغوی معنی نائرہ کے رسندہ یعنی بھاگنے والا۔ چونکہ یہ حرف کنارہ قافیہ پر ہے گویا میانی حروف سے رسیدہ ہے یعنی کنارہ پر ہے پس نائرہ کہلایا۔ یہ حرف کبھی اصلی ہوتا اور کبھی زائد ہوتا ہے۔

## فصل ششم حرکات قافیہ کے بیان میں

حرکات قافیہ چھ ہیں اور اُن کے نام یہ ہیں۔ رَس۔ اِشباع۔ حذو۔ توجیہ۔ مجریٰ نفاذ۔ (۱) رَس۔ تاسیس کے ماقبل حرف پر جو فتحہ یعنی زبر ہے۔ اُس کو رَس کہتے ہیں۔ لغوی معنی رَس کے ابتدا کردن۔ چونکہ یہ حرکت ابتدائی حرکت قافیہ کی ہے بلکہ ابتدا ر قافیہ کی یہ حرکت ہے۔ اس لیئے رَس نام رکھا گیا۔ مثلاً خاور میں الف تاسیس ہے اور خا پر جو فتح ہے اُس کو رَس کہینگے۔ قافیہ میں اس حرکت کا تکرار لازم نہیں ہے۔ کیونکہ الف تاسیس کا قافیہ میں تکرار لازم نہیں ہے اختیاری ہے

(۲) **اشباع**۔ تاسیس اور ردی کے مابین جو حرف دخیل واقع ہوتا ہے اُسکی حرکت کو اشباع کہتے ہیں۔ مثلاً خاور واو پر جو فتحہ ہے اُس کو اشباع کہینگے۔ اور لفظ حاصل میں صاد پر جو کسرہ ہے اُس کو اشباع کہیں گے۔ علیٰ ہذا القیاس۔

اس حرکت کا قافیہ میں تکرار لازم ہے۔ خاور۔ گوہر قافیہ میں واو پر فتحہ ہے گوہر میں ہا ہوز پر ضمہ ہے حاصل و کامل قافیہ نہیں ہے حاصل میں صاد بالکسر

مجا۔ مجلا یہ بھی قافیہ ہو سکتے ہیں لیکن ایسی حالت میں دلم کا لام حرف روی نہو گا
بلکہ میم۔ دلم دستم کا اور کاف کنیزک کا بجائے زاء معجمہ کے روی ہو جاویگا۔ اور مجبا کی
بائے موحدہ روی نرہیگا۔ بلکہ الف حرف روی سمجھا ویگا۔ بردم۔ سپردم۔ میں دال
حرف اصلی روی ہے۔ اس کی شناخت کا قاعدہ یہ ہے کہ حرف وصل کو دور کر کے
قافیہ دیکھا جائے۔ مثلاً برد و سپرد قافیہ ہے۔ لیکن اگر ہر دو الفاظ قافیہ میں
حروف وصل ہوں تو ضرور حرف وصل کو دور کر کے قافیہ دیکھنا لازم ہو گا۔ مثلاً
گفتم اور گشتم قافیہ نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ حرف وصل میم اضافت کا ہے اس کو
دور کر کے دیکھا جاوے کو گفت اور گشت باقی رہا یہ قافیہ نہیں ہے کیونکہ تائے
فوقانی روی ہے اور اس سے پہلا حرف ساکن ایک لفظ میں فا ہے اور دوسرے
میں شین معجمہ پس قافیہ نہیں ہے۔

(۲) خروج۔ اس حرف کو کہتے ہیں جو وصل سے ملتا ہے مثلاً بُردیم میں دال
روی یائے تحتانی وصل اور میم خروج ہے۔ اسکا تکرار بھی قافیہ میں ضروری ہے
بُردیم سپردیم قافیہ درست۔ اور بُردیم گشتیم قافیہ نادرست ہے۔ یا گفتیم و
سفتیم۔ درست اور گفتیم و بستیم نادرست۔

خروج بمعنی بیرون آمدن چونکہ یہ حرف قافیہ سے بنسبت حرف وصل کے کنارہ
شعر پر واقع ہوا پس خروج کہا گیا۔

(۳) مزید۔ وہ حرف ہے جو خروج سے ملتا ہے۔ مثلاً بردمیش میں دال روی
یائے تحتانی وصل میم خروج اور شین مزید ہے سپردمیش گفتیمش سفتیمش علی ہذا القیاس
مزید بمعنی افزودن چونکہ یہ حرف بھی خروج کے بعد جو انتہائی قافیہ سے زیادہ ہو گیا لہذا

اس سے پہلے خار معجمہ ساکن ہیں - لیکن حرف ردف نہیں ہے - پس اس خار کو حرف قید کہتے ہیں - ان حروف قید کا بھی قافیہ میں تکرار لازم ہے اس کی تفصیل ہمنے ردی کے بیان میں دی ہے - حروف قید دس ہیں -
بار موحدہ - خار معجمہ - رار مہملہ - زار معجمہ - سین مہملہ - شین معجمہ - غین معجمہ - فار فوقانی نون - ہار ہوز - مثلاً
صبر میں بار موحدہ - بخت میں خار معجمہ - کرد میں رار مہملہ - عزم میں زار معجمہ بست میں سین مہملہ - گشت میں شین معجمہ - مغز میں غین معجمہ - مفت میں فار فوقانی - چند میں نون - مہر میں ہار ہوز -
بعضے واو و یار تحتانی کو بھی قید میں شامل کرتے ہیں مثلاً غور میں واو نیک میں یار تحتانی - لیکن یہ حروف ردف میں داخل ہیں + سواسے ان حروف کے کسی استاد نے حروف قید قائم نہیں کیے ہیں - حالانکہ اس اصول پر اور بھی حروف قید ہوسکتے ہیں مثلاً - جیم تجد کا - دال ردف - بد - صدد کا ذال معجمہ نذر میں صاد قصر میں - عین سعی - نعل - فعل میں - قاف نقض رقص میں - کاف شکر - مکر میں - لام ظلم میں - میم شمس میں - غرضکہ سوائے حرف ردف کے سب حروف ابجد کے قید میں آسکتے ہیں - مگر کسی کتاب معتبر میں نہیں دیکھے گئے - اور ان حروف مابعد کا بھی قافیہ میں تکرار لازم ہے -
اصول صرف یہ ہے جیسا کہ ہمنے حرف روی کے بیان میں لکھا ہے کہ روی سے پہلے جسقدر حرف ساکن ہوں ان کی تکرار قافیہ میں مع ان کی حرکت ماقبل کے لازم ہے - اور اگر ر[illegible] سے پہلے کوئی حرف متحرک ہو تو اسی حرکت

حروف ردف اصلی کے ساتھ خار معجمہ بھی ردف زائدہ ہوجاتی ہے - حروف جو اصلی ردف کے ساتھ ملکر ردف زائدہ ہوجاتے ہیں - چھ[6] ہیں - اور اگر وہ حروف ردف اصلی کے ساتھ آویں تو قافیہ میں اُن کی تکرار واجب ہے - یعنے قافیہ میں وہی حروف آنے لازم ہیں - چھ حروف یہ ہیں -

خار[1] معجمہ - رار[2] مہملہ - سین[3] مہملہ - شین[4] معجمہ - فار[5] - نون[6] - مجموعہ ان حروف کا شرف سخن ہے - یعنے شرف سخن میں جو حروف ہیں وہ ردف زائدہ ہوا کرتے ہیں نہ کہ کوئی اور مثلاً ساخت[1] میں الف ردف اصلی و خار ردف زائدہ - کارد[2] میں الف ردف اصلی و رار مہملہ ردف زائدہ ہے - دوست[3] میں واو ردف اصلی اور سین مہملہ ردف زائدہ ہے - کاشت[4] میں الف ردف اصلی و شین معجمہ ردف زائدہ ہے - کوفت[5] میں واو ردف اصلی و فار ردف زائدہ ہے - ماند[6] میں الف ردف اصلی و نون ردف زائدہ ہے - قافیہ میں ہر دو ردف کی تکرار لازم ہے +

## (۴) حرف قید کے بیان میں

قید کے لغوی معنے بند کرنا - چونکہ قید کا بھی تغیر روا نہیں ہے بلکہ اسکا بھی تکرار واجب ہے - پس گویا قافیہ کے لیئے یہ بھی قید لازم ہے اس لیئے اس حرف کا نام قید رکھا گیا -

حرف روی سے پہلے کوئی حرف ردف نہو بلکہ ایک حرف ساکن ہو اُس حرف کو قید کہتے ہیں - مثلاً سخت - درخت - ان الفاظ میں تار فوقانی روی ہے -

**ردف** - حرف روی سے پہلے آتا ہے مثلاً زمان - زمین - نگون - زمان میں میم مفتوح - زمین میں میم مکسور اور نگون میں گاف مضموم ہے -

**ردف** - کی رعایت لازمی ہے - مثلاً قافیہ میں جان و مکان کا الف حرف ردف ہے اور ہر دو لفظ قافیہ کے ہیں - نگون و سکون میں واو ردف ہے - چین اور جبین میں یا ردف ہے - ان ہر سہ الفاظ کے تکرار واجب ہے - جان اور چین قافیہ نہیں ہے - کیونکہ جان میں ردف کا حرف الف - اور چین میں حرف ردف یا حطی ہے - چونکہ حرف ردف مختلف ہیں لہذا قافیہ نہیں ہے - اسی طرح نگون - جان و چین باہم قافیہ کے الفاظ نہیں ہیں - کیونکہ ردف مختلف ہے -

ردف کی دو قسم ہیں ردف اصلی - ردف زائدہ -

اگر ردف - اور روی کے مابین کوئی اور حرف ساکن ہے تو ردف اولین کو ردف اصلی - اور حرف ساکن کو ردف زائدہ کہتے ہیں - مثلاً جان - سکون - و جبین ان حروف میں الف و واو و یا ردف اصلی ہیں اور ساخت - سوخت و ریخت میں الف - واو و یا - ردف اصلی اور خا ردف زائدہ ہیں - اور تا روی ہے - اگر ردف اصلی کے ساتھ قافیہ تمام ہو جائے مثلاً جان - مکان - تو اس قافیہ کو مردف بردف مفردہ کہتے ہیں کیونکہ صرف ایک ردف کے ساتھ قافیہ تمام ہو گیا -

اگر ردف اصلی اور زائدہ جمع ہو کر قافیہ تمام ہو تو اس قافیہ کو مردف با ردف مرکب کہتے ہیں - مثلاً ساخت - سوخت - ریخت میں الف ردف اصلی اور خا اور چونکہ یہ ردف زائدہ ہے [illegible] میں ہر دو ردف کی رعایت ہو گی -

ہے لہذا تاسیس کہا گیا۔ اور جس قافیہ میں تاسیس کی رعایت رکھی جاتی ہے اس کو مؤسسہ کہتے ہیں۔

## (۲) حرف دخیل کے بیان میں

دخیل اس حرف کو کہتے ہیں جو تاسیس اور روی کے مابین ہوتا ہے۔ یہ حرف ہمیشہ متحرک رہتا ہے۔ مثلاً خاور۔ شناور۔ حاصل۔ کامل۔ میں واؤ۔ صاد۔ میم میں یہ ضرور نہیں ہے کہ اس حرف کو قافیہ میں لانا ضروری ہو۔ حاصل دل قافیہ ہے کامل اور دل قافیہ ہے۔ خاور اور گوہر قافیہ ہے۔ لیکن اگر اس حرف کا قافیہ میں لحاظ رکھا جائے تو عمدہ سمجھا جاتا ہے۔

دخیل۔ یعنے درمیان میں آنے والا چونکہ یہ حرف درمیان تاسیس اور روی کے آتا ہے لہذا دخیل نام رکھا گیا۔

## (۳) روف کا بیان

روف۔ لغوی معنے چیزے کہ در پے چیزے باشد۔ چونکہ حرف قافیہ روی بہ نسبت دیگر حروف کے مقدم ہے یعنی یہ روف اگرچہ روی سے پہلے لفظ میں آتا ہے اس عاظ سے کہ وہ در پے روی کے ہے روف نام رکھا گیا۔

حرف ردف۔ حرف علت کو کہتے ہیں اور وہ یہ ہیں۔ الف۔ واؤ۔ یار۔ اور یہی حروف ہیں کہ جو ماقبل۔ حرف ماقبل کو حرکت ہوتی ہی۔ مثلاً یار میں یاء مفتوح

دور میں دال مضموم اور دین ۔۔

حرف ساکن نہیں ہے۔ پس حسب قاعدہ بالا یکساں حرکت ہونی چاہیے۔ گُل بضم گاف و بُلبُل قافیہ ہوگا۔ کیونکہ حرکت ایک ہی ہے۔

ایطا خفی کی تمثیل دانا و بینا آب گلاب بیار میار برفت نرفت ترا مرا۔

ایطا جلی کی تمثیل جانا۔ یارا۔ گلہا۔ باغہا۔ مردی۔ رستمی۔ دردمند۔ سودمند۔ بہتر و نیک تر۔ خنداں۔ گریاں۔ عیب فاش ہے اور اس عیب کا تکرار جایز نہیں ہے۔

حرف روی کا تکرار یعنی مکرر آنا واجب ہے بصورت فرق کے سخت عیب میں داخل ہے

حرف روی کی دو قسم ہیں مقید اور مطلق۔

روی مقید۔ روی ساکن کو کہتے ہیں مثلاً ستم۔ کرم۔ برگ۔ میم اور ر ساکن ہیں لہذا روی مقید ہے

روی مطلق۔ حرف متحرک کو کہتے ہیں۔ اگر روی متحرک ہے تو اس کے ساتھ حرف وصل ہمیشہ ملیگا مثلاً برمَ۔ خورمَ۔ اسمیں۔ روی ر متحرک ہے۔ پس میم جو حرف وصل ہے اُس سے ملجاتا ہے مثلاً درستی۔ چستی۔ سستی۔ تا ر روی متحرک ہے آیندہ حرف وصل کے ذکر میں معلوم ہوگا۔

# فصل چہارم حروف ماقبل روی کے بیان میں

## (۱) حرف تاسیس

روی سے پہلے ایک حرف متحرک ہو اور اُس سے پہلے حرف الف آوے مثلاً خاور۔ شناور۔ کامل۔ جاہل۔ حاصل۔ ایسے الف کو تاسیس کہتے ہیں اگرچہ قافیہ میں اُسکا تکرار لازمی نہیں ہے۔ مثلاً کاکُل و سُنبل قافیہ ہے۔ کوئی ضرورت الف تاسیس کی نہیں ہے۔ لیکن اگر تاسیس کا خیال قافیہ میں رکھا جائے تو مستحسن ہے تاسیس کے لغوی معنے بنیاد نہادن ہے۔ چونکہ بنیاد حروف قافیہ کی اس حرف سے

ظاہر ہو اور مشہور الترکیب نہو۔ مثلاً دانا و بینا کا الف اور آب اور گلاب کے
بائے موحدہ کو اگر روی بنایا جاوے تو جایز نہیں ہے۔ دانا و بینا میں اصلی حرف روی
نون ہے۔ پس دان و بین قافیہ نہیں ہو سکتا۔ ایطا خفی کو اکثر شعرا جایز رکھتے
ہیں مثلاً بیار و میار ایسے قافیہ اگرچہ ایطا خفی ہیں لیکن جایز رکھے گئے ہیں۔
مگر در حقیقت عیب ہے۔ ایسے الفاظ یکجائی قافیہ میں نہیں لاتے اور نہ ایسی قافیہ
کی خوبی ہے۔ ترا و مرا بھی ایطا خفی اور معیوب ہے۔

لفظ دان میں روی سے پہلا حرف ساکن الف ہے اور بین میں روی سے پہلا
حرف ساکن یا ہے۔ روی سے پہلے اگر ساکن حرف آوے تو قافیہ میں وہی حرف
معہ اسی حرکت ماقبل کے روی کے ساتھ آنا چاہیئے۔ مثلاً سفت۔ گفت اصل حرف
روی تا ہے اور تا ساکن سے پہلے فا ساکن ماقبل مضموم ہے۔ پس قافیہ میں فا ماقبل مضموم آنا
لازم ہے۔ گفت۔ رفت قافیہ نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ گو روی سے پہلے فا ساکن ہے
لیکن ماقبل فا لفظ گفت میں مضموم و رفت میں مفتوح ہے اور اگر روی سے پہلے
اور پھر اس سے پہلے ساکن ہو تو بھی یہی قاعدہ نافذ رہیگا۔ مثلاً ساخت۔ باخت
قافیہ۔ لیکن ساخت و سوخت قافیہ نہیں ہے۔ علی ہذا القیاس نشست و رفت قافیہ
نہیں ہو سکتا کیونکہ تا روی ہے اور روی سے پہلے س ساکن ہے پس قافیہ میں
روی ساکن سے پہلا ساکن ایک ہی حرف معہ ایک ہی حرکت ماقبل کے ہونا واجب
ہے۔ پس نشست اور بست قافیہ ہوگا نہ کہ رفت۔ اور اگر روی سے پہلے کوئی حرف
متحرک ہے تو قافیہ میں روی سے پہلے حرف پر وہی حرکت ہونی واجب ہے مثلاً
بلبل اور دل قافیہ نہیں ہے۔ چونکہ ... ہے اور روی سے پہلے کوئی

## فصل دوم حروف قافیہ کے بیان میں

قافیہ کے حروف تعداد میں نو ہیں۔

(۱) **حروف روی** یہ حرف خاص بنار قافیہ ہے شعر میں اسکا تکرار لازم ہے یعنی یہ حرف مکرر آتا ہے ٭ (۲) **تاسیس** (۳) **دخیل** (۴) **ردف** (۵) **قید** ہر چہار حرف متذکرہ بالا روی سے پہلے آتے ہیں اور چار حروف جو روی سے بعد میں آتے ہیں وہ یہ ہیں (۱) وصل (۲) مزید (۳) خروج (۴) نائرہ۔

## فصل سوم حرف روی کے بیان میں

روی حرف اصلی قافیہ کا ہے مثلاً یار۔ نار۔ میں را اسی طرح شوق۔ ذوق میں ق۔ صاف۔ معاف میں فا۔ سخن۔ کہن میں نون۔ عدو۔ سرو میں واؤ۔ ہمدم قلم خم۔ میں میم۔ جوہر۔ گوہر میں را۔ حملہ جو آخر میں آتے ہیں۔ اور اگر زبان کے حروف کو روی بنایا جاوے تو عیب نہیں۔ مثلاً مرہم۔ ہمدم میں را۔ لیکن جو لفظ مشہور الترکیب ہو اس کو روی نہیں بنانا چاہیے۔ مثلاً ستمگر کا قافیہ ستمگر سے بنانا اچھا نہیں ہے۔ اسمیں میم روی ہے اور ستم و شتم کی ترکیب مشہور سے بنائی گئی ہے۔ اسکو **ایطاجلی** کہتے ہیں۔ لیکن بعض کے نزدیک عیب نہیں ہے مگر سخن میں زیادہ تر ہرگز لانا مناسب نہیں ہے درحقیقت عیب ہے گو اسکو جائز کر لیا گیا ہے۔

**ایطا کی دو قسم ہیں ایطاجلی۔ ایطاخفی**۔ جلی یعنی ظاہر۔ خفی یعنی پوشیدہ۔ ایطاجلی کی مثال ہم لکھ چکے ہیں۔ ایطاخفی اس کو کہتے ہیں کہ ستمگر کی تکرار جیسے ہمدم

مقطع کسی غزل کے آخر شعر کو کہتے ہیں۔ مقطع میں عموماً شاعر اپنا تخلص یعنی جو نام اُس نے اپنا قایم کیا ہے درج کر دیتے ہیں مثلاً۔ از مولف۔

| | |
|---|---|
| تاشدہ تلمیذ غالب اوستاد ما فروغ | بہ زد بوان قضا شد مطلع دیوان ما |

تلمیذ غالب سے مراد منشی ہرگوپال صاحب تفتہ سے ہے جو مرزا اسد اللہ خاں صاحب غالب کے شاگرد تھے اور جو نامہ نگار متخلص بہ فروغ کے اُستاد تھے مقطع میں قایل شعر کا تخلص فروغ ہے۔

## فصل اول قافیہ کے بیان میں

قافیہ۔ قفہ کے لغوی معنے از پئے روندہ۔ چونکہ قافیہ اختتام شعر سے پہلے آتا ہے۔ لہذا یہ نام رکھا گیا۔ قافیہ میں حروف خاص ہوتے ہیں اور حرکت بھی اُن حروف کی یکساں ہوتی ہے۔ مثلاً دور۔ مشہور۔ یار۔ غمخوار۔ دوست۔ پوست۔ خشک۔ مشک۔ معاف۔ صاف۔ یہ الفاظ قافیہ کے ہیں۔ حروف قافیہ کے ہم آواز ہوتے ہیں۔ خاص حروف اگر مختلف الفاظ کے ساتھ آخر مصرع میں مکرر ہوویں اور اُن کی حرکات و سکنات ایک ہوں اُن کو قافیہ کہیں گے۔

ردیف۔ اُس لفظ کو کہتے ہیں جو بعد قافیہ کے شعر میں واقع ہو خواہ وہ لفظ ایک ہو یا زیادہ۔ ردیف کے ساتھ قافیہ کی ضرورت ہے لیکن قافیہ کے ساتھ ردیف کی ضرورت نہیں ہے جیسے مثال مرقومہ بالا میں دامان گریبان ما۔ سوزان ما۔ دیوان ما قافیہ کے الفاظ ہیں اور ردیف دامان گریبان قافیہ۔

| | |
|---|---|
| اینجا ہر لالہ داغ دارست مگر | بر شادی ہاے دہر مغرور مشو |

نمبر ۱۲ - مفعولن فاعلن مفاعیل فعول

| | |
|---|---|
| بس صورت ہا کہ زیر خاک اند نہاں | بس گلشن ہا گشتہ پامال خزاں |
| آنہا گشتند و نیز گردی نوہماں | نازک گلہائے دہر گشتند چو خاک |

# باب سوم
## قوافی کے بیان میں

**تعریف** - واضح ہو کہ کوئی شعر بغیر قافیہ کے درست نہیں ہوتا جس شعر میں قافیہ نہو اُس کو شعر یا بیت نہیں کہتے بلکہ اُس کو فرد بولتے ہیں - فرد کے لغوی معنے تنہا کے ہیں - چونکہ فرد میں قافیہ نہیں ہوتا لہذا ہر ایک مصرعہ اسکا جدا گانہ ہوتا ہے اور اسی وجہ سے اسکو فرد کہتے ہیں مثلاً کسی غزل کا کوئی شعر جو مطلع نہو - **مثال از مولف**

نبض من عگیں ز طپیدن سکوں نمود — در و سر علاج طبیب و دوا نماند

**مطلع** کسی غزل یا قصیدہ کے اول شعر کو جس میں قافیہ ہوتا ہے کہتے ہیں مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| بہتر است از کان و دریا دیدہ گریان ما | مؤلف | گشتہ مالا مال از لعل و گہر دامان ما |

دیگر اشعار اُس غزل کے جس میں باہم ہر دو مصراع میں قافیہ نہو فرد بولینگے - مثلاً -

| | | |
|---|---|---|
| بود اشک و آہ و خاک سینہ سوزان ما | مؤلف | تا جہان ور مخزن خود جز دی از عنصر نداشت |

یہ فرد ہے لیکن بحالت مجموعی ایک غزل کا شعر ہے +

زر صدقۂ جانست نہ جاں صدقۂ زر | جاں صدقۂ ایمان من آمد یکسر
گر قیمت پیمانۂ مے میپرسی | ایمانم شد صدقۂ پئے یک ساغر

نمبر۶ - مفعولن مفعول مفاعیلن فاع

از خاطر ناشاد خطر باید کرد | وز صحبت بیداد حذر باید کرد
بر ہستیٔ دو روز چہ میبازی ناز | بر حالتِ مظلوم نظر باید کرد

نمبر۷ - مفعولن مفعولن مفعولن فع

صد غفلت میدارد ہشیاری من | از خوابم بدتر شد بیداری من
مے سازم و مے نازم بر خالق خود | غمخوارم خود سازد غمخواری من

نمبر۸ - مفعولن مفعولن مفعولن فاع

چوں گوئے کایں دنیا باشد بے عیب | ہر دم صد رحمت ہا زینجا لاریب
از دشمن ہا خوردم در دل صد نیش | باشد کز یار آید امدادِ غیب

نمبر۹ - مفعولن فاعلن مفاعیلن فع

خواہم با تو در معانی سفتن | باید از من نصیحتے بشنفتن
دردِ دل را نبایدت بنهفتن | راز پنہاں بکس نباید گفتن

نمبر۱۰ - مفعولن فاعلن مفاعیلن فاع

پرسی از من چہ شد جہاں را ہنجار | امید از زندگی نہ باشد بسیار
خواہی گر مطلبے تو باید انجام | کار امروز را بفردا مگذار

نمبر۱۱ - مفعولن فاعلن مفاعیل فعل

گلہا ہستند ہر چند خار است مگر | ہر گلزار خوشی چو خارزار است نگر

| | |
|---|---|
| ۵ مفعولن مفعول مفاعیلن فع | ۹ مفعولن فاعلن مفاعیلن فع |
| ۶ مفعولن مفعول مفاعیلن فاع | ۱۰ مفعولن فاعلن مفاعیلن فاع |
| ۷ مفعولن مفعولن مفعولن فع | ۱۱ مفعولن فاعلن مفاعیل فعل |
| ۸ مفعولن مفعولن مفعولن فاع | ۱۲ مفعولن فاعلن مفاعیل فعول |

## رباعیات شجرہ اخرب
### از مولف

**نمبر ۱ - مفعول مفاعیل مفاعیلن فع**

| | |
|---|---|
| با غیر نگاہے ز مروت کم کن | با ہمدم خود لطف و سخا ہر دم کن |
| خواہی کہ دریں دہر نباشی رسوا | از کس چو کنی عہد وفایش ہم کن |

**نمبر ۲ - مفعول مفاعیل مفاعیلن فاع**

| | |
|---|---|
| از زندگی و مرگ چہ گفتار است | دیدیم کہ ہر دو یادہاے یار است |
| با لعل لبش گشتہ مسیحا ہمراز | با تار نگہ تیر قضا تیار است |

**نمبر ۳ - مفعول مفاعیل مفاعیل فعل**

| | |
|---|---|
| خواہم کہ دگر خواہش دنیا نہ کنم | رخ سوے لب یار و مسیحا نکنم |
| لیکن چو بود ساغر و مینا بہ نظر | بر کوثر و تسنیم نظر وا نکنم |

**نمبر ۴ - مفعول مفاعیل مفاعیل فعول**

| | |
|---|---|
| از بندہ و فروغ است ترا گر سر و کار | ظاہر بود آں راز نہاں ہم تو یار |
| از پاک نژاداں ز خطا کن نہ خیال | وز بد گہراں چشم وفا ہیچ مدار |

**نمبر ۵ - مفعول مفاعیلن مفعول فعول**

## اس شجرہ میں حسب ذیل بحور ہیں

| | |
|---|---|
| ١ مفعول مفاعیل مفاعیلن فع | ٧ مفعول مفاعلن مفاعیل فعل |
| ٢ مفعول مفاعیل مفاعیلن فاع | ٨ مفعول مفاعلن مفاعیل فعول |
| ٣ مفعول مفاعیل مفاعیل فعل | ٩ مفعول مفاعلن مفاعیلن فع |
| ٤ مفعول مفاعیل مفاعیل فعول | ١٠ مفعول مفاعلن مفاعیلن فاع |
| ٥ مفعول مفاعیلن مفعول فعل | ١١ مفعول مفاعیلن مفعولن فع |
| ٦ مفعول مفاعیلن مفعول فعول | ١٢ مفعول مفاعیلن مفعولن فاع |

## شجرۂ اخرم - بارہ وزن



## اس شجرۂ اخرم میں حسب ذیل چار بحور ہیں

| | |
|---|---|
| ١ مفعولن مفعولن مفعول فعل | ٣ مفعولن مفعولن مفاعیل فعل |
| ٢ مفعولن مفعولن مفعول فعولن | ٤ مفعولن مفعول مفاعیل فعول |

| | |
|---|---|
| ایں شہر کہ آرایش ہفت اقلیم است<br>مصریست کہ بر مصر تفوق دارد | عشرتگہ شہر یار جم و جیم است<br>آرے آرے کہ یوسف ابراہیم است |

اس رباعی میں تین مصرعہ اول شجرہ اخرب اور چوتھا مصرع شجرہ اخرم میں ہے۔ دیگر غالب

| | |
|---|---|
| مشکل ہے زبس کلام میرا اے دل<br>آسان کہنے کی کرتے ہیں فرمایش | سن سن کے اسے سخنوران کامل<br>گویم مشکل وگرنہ گویم مشکل |

اس رباعی میں دو مصرعہ اول شجرہ اخرب میں اور دو مصرعہ آخر شجرہ اخرم میں ہیں۔ —

لبعض کہتے ہیں کہ رباعی کے اوزان دس ہزار تک ہیں منجملہ اس کے یہ بھی وزن رباعی میں شامل ہے۔ مفعول مفاعلن فعولن فعلن۔ علی ہذا القیاس۔

اب ہم ہر دو شجرہ رباعی کے ذیل میں درج کرتے ہیں اور ان کے نیچے بحور رباعی بھی لکھے دیتے ہیں تاکہ طالب کو اس کے سمجھنے میں دقت واقع ہو۔

شجرۂ اخرب میں بارہ وزن یہ ہیں



۱ مفاعیلن۔ رکن ہزج مثمن سالم

۲ مفعول کہ مفاعیلن کو خرب کرنے سے مفعول ہوتا ہے بضم لام

۳ مفاعلن کہ مفاعیلن کو قبض کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔

۴ مفاعیل کہ مفاعیلن کو کف کرنیسے پیدا ہوتا ہے بضم لام

۵ فعول۔ اہتم اصطلاح میں اجتماع حذف اور قبض کو کہتے ہیں بقاعدہ حذف مفاعیلن سے لن ساقط ہوتا ہے اور حسب قاعدہ قبض یا رساقط ہوکر عین ساکن ہوتا ہے مفاع باقی رہا فعول اسکی بجائے رکھتے ہیں۔ مزاحف کو اہتم کہتے ہیں جیسا کہ سابق بیان ہوا ہے

۶ فعل۔ مجبوب بقاعدہ جب مفاعیلن سے فعل بنایا گیا ہے۔

۷ فاع۔ ازل مفاعیلن سے بقاعدہ زلل بنایا گیا ہے۔

۸ فع۔ ابتر بقاعدہ بتر مفاعیلن سے بنایا گیا ہے۔

۹ مفعولن۔ اخرم بقاعدہ خرم مفعولن مفاعیلن سے بنایا گیا ہے۔

۱۰ فاعلن۔ اشتر بقاعدہ شتر مفاعیلن سے فاعلن بنایا گیا۔ خواجہ حسن قطان خراسانی نے دو شجرہ رباعی کے تیار کیئے ہیں۔ ایک شجرہ اخرب دوم شجرہ اخرم شجرہ اخرب وہ ہے جسکا رکن اول مفعول ہے اور شجرہ اخرم وہ ہے جسکا رکن اول مفعولن ہے۔ بارہ بحور شجرہ اخرب میں اور بارہ بحور شجرہ اخرم میں ہیں کل ۲۴ بحور استعمال ہوتی ہیں۔

اجتماع بحور ایک شجرہ کا رباعی میں نا موزوں نہیں ہوتا ہے لیکن ایک شجرہ کی بحور کو دوسرے شجرہ کے بحور سے اجتماع کرنا نا مناسب ہے۔ لیکن متاخرین اکثر خیال نہیں کرتے اور ہر دو شجرہ کے ... الی کرتے ہیں۔ مثلاً ظہوری

تقطیع۔ زمنے سخن متفاعلن۔ دل من شنو متفاعلن۔ تمر و با و متفاعلن۔ کہ بنزم بار متفاعلان
باقی ہمیں نوع۔ واضح ہو کہ بحر وافر و کامل ایک ہی دائرہ سے مستخرج ہوتی ہیں اور اس دائرہ
کو دائرہ موتلفہ کہتے ہیں بکسر لام اس وجہ سے کہ ارکان ان ہر دو بحور کے باہم مناسبت
اور الفت رکھتے ہیں کیونکہ سب ارکان ہفت حرفی ہیں اور وتد مجموع اور فاصلہ
صغرے سے مرکب ہیں اور بعضے اس دائرہ کو متفقہ کہتے ہیں +
کہتے ہیں کہ یہ پانچ دائرہ جو اس رسالہ میں لکھے گئے ہیں ان کو خلیل ابن احمد نے
وضع کئے ہیں اور ان کے نام رکھے ہیں +




## فصل بستم اوزان رباعی کے بیان میں

وزن رباعی کہ اس کو دوبیت یا چار مصرعہ کہتے ہیں۔ بحر ہزج سے استخراج ہوتا ہے۔
اہل عجم نے اس کو پیدا کیا ہے اس کے وزن چوبیس ہیں مجموعہ ان وزنوں کا ارکان
ذیل سے ظاہر ہوتا ہے +

| زوافر سالم است سخن مگر مذال ہم تو بجوالہ | | مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتان |
|---|---|---|

چونکہ مفاعلتن میں آخر جزو تد مجموع ہے لہذا بقاعدہ اذالت مفاعلتان بنایا گیا۔

| فلک چلند بیا تو دمے کہ بساغر مے وہم تو بیا | مؤلف | نہ فکر خزاں نہ خوف عدو تو دل بخیال غیر مدار |
|---|---|---|

تقطیع۔ فلک چلند مفاعلتن۔ بیاتدمے مفاعلتن۔ کساغرمے مفاعلتن۔ دہم بت یار مفاعلتان۔ باقی بہیں نمط۔

# فصل نوزدہم بحر کامل کے بیان میں

کامل۔ بفتح کاف وکسر میم۔ اس بحر کو کامل اس سبب سے کہتے ہیں کہ یہ بحر جس طرح دائرہ سے وضع ہوئی ہے تمام وکمال اسی طرح پر ہے اور بعض کہتے ہیں کہ چونکہ حرکات اس بحر کے بہت ہیں اُس کو کامل کہا گیا کیونکہ ایک بیت میں چالیس متحرک حروف ہیں اگرچہ وافر میں بھی اسی قدر حرکات ہیں لیکن وہ تمام حرکات مستعمل نہیں ہیں

(۱) بحر کامل مثمن سالم۔ وزن یہ ہے۔

| بتو گویم اے دل من بیا کہ ز کاملست ہیر سخن | | متفاعلن متفاعلن متفاعلن متفاعلن |
|---|---|---|
| بت نازنیں چہ بود اگر دل خود تہی ز جفا کنی | مؤلف | بمن ایں ستم نبود روا کہ بغیر لطف و وفا کنی |

تقطیع۔ بت نازنیں متفاعلن۔ چبود اگر متفاعلن۔ دل خدتہی متفاعلن۔ زجفا کنی متفاعلن۔ باقی بہیں طور۔

(۲) بحر کامل مثمن مذال۔ وزن یہ ہے۔

| چو ز کاملست ہر اسخن تو مذال ساز وہ سے بجوالہ | | متفاعلن متفاعلن متفاعلن متفاعلان |
|---|---|---|
| ز من ایں سخن دل من شنو تو مرد باد کہ بہ بزم یار | مؤلف | نشود کسے بتو مہربان تو شوی اگرچہ بروں نثار |




## فصل ہجدہم بحر وافر کے بیان میں

اس بحر کو وافر اس سبب سے کہتے ہیں کہ اس بحر میں حرکات بہت ہیں کہ ہر رکن اسکا پانچ متحرک رکھتا ہے اور بعض اس سبب سے وافر کہتے ہیں کہ اشعار عرب کے اس بحر میں زیادہ ہیں وفور بضم واؤ وضم فا بمعنے بسیار ہے

(۱) بحر وافر مثمن سالم - وزن یہ ہے -

| | | |
|---|---|---|
| مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن مفاعلتن | | زوافر سالمے تو بگو بما سخنی اے خدائے سخن |
| بما ستمے کرم بود وجفا بکسے نکو نبود | مولف | بروے تو من نظر چکنم کہ آتش دل فزون بود |

تقطیع - بروے تو من مفاعلتن - نظر چکنم مفاعلتن - کہ آتش دل مفاعلتن - فزون بود مفاعلتن -

باقی بہیں نوع -

(۲) بحر وافر سالم مذال - وزن یہ ہے -

# فصل ہفدہم - بحر بسیط کے بیان میں

بسیط - بفتح بار وکسر سین وسکون یار تحتانی - اس بحر کو بسیط اس وجہ سے کہتے ہیں کہ بسیط بمعنے گستر انیدن یعنے بچھانا اس کے رکن سباعی ہیں اول دوسبب خفیف اور رکن خماسی میں ایک سبب خفیف ہے -

(۱) بحر بسیط مثمن سالم - وزن یہ ہے -

| | | |
|---|---|---|
| بحر بسیط است ایں بشنو زمن ایں سخن | | مستفعلن فاعلن مستفعلن فاعلن |
| خنداں چو گل روئے تو دانم مگر خوئے تو | مؤلف | آتش زند در دلم بینم اگر سوئے تو |

تقطیع - خنداچگل مستفعلن - روے تو فاعلن - دانم مگر مستفعلن - خوے تو فاعلن باقی ہمہ طور

(۲) بحر بسیط مثمن سالم مذال - وزن یہ ہے -

| | | |
|---|---|---|
| بحر بسیطش بگو لیکن مذالش بخواں | | مستفعلن فاعلن مستفعلن فاعلان |
| کاکل چناں پرشکن رویت چنیں بے نظیر | مؤلف | از من چہ پرسی سخن جان و دلم شد اسیر |

تقطیع - کاکل چناں مستفعلن - پرشکن فاعلن - رویت چنی مستفعلن - بے نظیر فاعلان - باقی ہمیں نمط -

واضح ہو کہ ہر سہ بحور مندرجہ بالا یعنے طویل مدید بسیط ایک دائرہ سے مستخرج ہوتے ہیں - اس دائرہ کا نام مختلفہ ہے بکسر لام - مختلفہ اس وجہ سے کہتے ہیں کہ ارکان بحور اس دائرہ کے مختلف ہیں - بعض خماسی اور بعض سباعی - دائرہ یہ ہے

تقطیع۔ من بہ بزمش فاعلاتن۔ گر روم فاعلن۔ بوس ہا بر فاعلاتن۔ لب زنم فاعلن باقی بہیں نوع +

(۲) بحر مدید مثمن سالم مذال۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| شد مدید سالم وکن مذالش در بیاں | | فاعلاتن فاعلن فاعلاتن فاعلاں |
| مبتلا گشتم بغم روے او دیدم کنوں | مؤلف | غیر با وے در سخن من گرفتار جنوں |

تقطیع۔ مبتلا گش فاعلاتن۔ تم بغم فاعلن۔ روے او دی فاعلاتن۔ دم کنوں فاعلن۔ باقی بہیں نمط۔

(۳) بحر مدید مثمن مخبون۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| شد مدید سے مخبون ہم مثمن بسخن | | فلاعلاتن فعلن فاعلاتن فعلن |
| مہر با غیر کنی شاہ خوبان زمن | مؤلف | حیف باشد کہ یکے رخ نکردی تو بمن |

تقطیع۔ مہر باغے فاعلاتن۔ رکنی فعلن۔ شاہ خوبا فاعلاتن۔ نزمن فعلن۔ باقی بہیں نوع

(۴) بحر مدید مثمن مخبون مذال۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| شد مدید سے مخبون کن مذالش بہ بیاں | | فاعلاتن فعلن فاعلاتن فعلاں |
| از لب او چہ سخن واں رخ و زلف چناں | مؤلف | آب حیواں سا لبش مہ بظلمات عیاں |

تقطیع۔ از لبے او فاعلاتن۔ چہ سخن فعلن۔ وا رخ و زل فاعلاتن۔ فچناں فعلاں۔ باقی بہیں طور۔ اگر فاعلن کو خبن کیا جائے تو فعلن ہو جاتا ہے۔ بعضے مدید مقلوب کو یعنے فاعلن فاعلاتن فاعلن فاعلاتن یا فاعلیان دو بار۔ بحر عمیق کہتے ہیں +

| | | |
|---|---|---|
| شکوہ ہا چوں نہ سازم از ستمہائے دلبر | مؤلف | غیر را یار سازد شد کجا عہد یکسر |

تقطیع۔ شکوہ ہا فاعلن۔ چوں نسازم فاعلاتن۔ از ستم فاعلن۔ ہاے دلبر فاعلاتن۔ باقی بہیں نمط

نے چھ رکن ہفت حرفی پر وضع کیا ہے - ہزج[1] رمل[2] - رجز[3] - منسرح[4] مضارع[5] - مقتضب[6] مجتث[7] - سریع[8] - خفیف[9] - وافر[10] - کامل[11] - جن میں ۴۲ حروف ہوتے ہیں اور بحر متقارب کو آٹھ رکن پنج حرفی پر بنایا ہے کہ چالیس حروف ہیں - اگرچہ بحر مدید و بحر بسیط کو بھی چار رکن پنج حرفی و چار رکن ہفت حرفی پر جسکے اڑتالیس حروف ہوتے ہیں بنایا گیا ہے - سوائے بحر مدید کے کہ اُس کے ارکان شعر عرب میں چھ ہو جاتے ہیں اور عروض و ضرب اُس کے ساقط ہو جاتے ہیں - بحر مدید مسدس بھی ہو جاتی ہے اور بحر بسیط بھی مسدس ہو جاتی ہے اور اگر مثمن ہوتی ہے تو عروض و ضرب اُسکی مخبون ہو جاتی ہیں یعنے حسب قاعدہ خبن کے عروض و ضرب میں سے دو حروف ساقط ہو جاویں تو بجائے اڑتالیس حروف کے ۴۶ حروف باقی رہجاتے ہیں ؏

## فصل شانزدہم بحر مدید کے بیان میں

مدید - بفتح میم و کسر دال مہلہ و سکون یار تحتانی - اِس بحر کو اِس سبب سے مدید کہتے ہیں کہ مد بمعنی کشیدن اور اِس بحر کو طویل سے اخذ کیا ہے جیساکہ دائرہ سے معلوم ہوگا اور بعض اس سبب سے مدید کہتے ہیں کہ وہ سبب ہر دو طرف رکن سباعی یعنے رکن ہفت حرفی کے کھینچے گئے ہیں یعنے اول رکن فاعلاتن میں فا اول اور تن آخر - اور بعضے کہتے ہیں کہ ارکان سباعی اُس کی رکن خماسی سے کھینچے گئے ہیں

۱) بحر مدید مثمن سالم - وزن یہ ہے -

| | | |
|---|---|---|
| شعر مدید و سالم کو وزن اور در گوش کن | | فاعلاتن فاعلن فاعلاتن فاعلن |
| ۔۔۔ یہ بہشش گر روم بوسہ تا بر لب زنم | مؤلف | ساغرے دارم طلبت از سے دارم چہ غم |

# فصل پانزدہم بحر طویل کے بیان میں

طویل ۔ بفتح طاء مہملہ وکسر واو وسکون یائے تحتانی بمعنے دراز ۔ وزن اس بحر کا یہ ہے ۔ فعولن مفاعیلن فعولن مفاعیلن ۔ دوبار ۔
نمبر اول ۔ وزن یہ ہے ۔

| طویلی نگہ کن ہم بگویم سخن سر کن | | فعولن مفاعیلن فعولن مفاعیلن |
|---|---|---|

بعض اس وجہ سے طویل کہتے ہیں کہ اس کے رکن آٹھ ہیں کم نہیں ہیں برخلاف دیگر بحور کے اور بعض اسوجہ سے طویل کہتے ہیں کہ اس کے ارکان میں وتد اسباب پر مقدم ہیں یعنے وتد جو بہ نسبت سبب کے طویل ہے اسباب سے پہلے آتے ہیں ۔

| چو آئی بمن یکدم نظر کن دمے سویم | مولف | وفاکن چو فرمودی نشینم بہ پہلویم |
|---|---|---|

تقطیع ۔ چو ای فعولن ۔ بمن یکدم مفاعیلن ۔ نظر کن فعولن ۔ دمے سویم مفاعیلن باقی ہمیں نمط ۔ بعضے برعکس ارکان مذکور یعنے مفاعیلن فعولن مفاعیلن فعولن ۔ کو بحر عریض کہتے ہیں ۔ جو مقلوب طویل کا ہے ۔

چونکہ اس بحر کے آٹھ رکن ہوتے ہیں اور ایک بیت اسکی ۴۸ حروف کی ہے اور کوئی بحر اس درجہ پر نہیں پہونچتی لہذا طویل کہتے ہیں ۔ نمبر ۲ وزن یہ ہے

| طویلے کہ من گویم مسیح چہ شد ایجان | | فعولن مفاعیلن فعولن مفاعیلان |
|---|---|---|
| شدم از رخ و زلفش پریشان و ہم حیران | مولف | دلم شانہ با چشم شد چو آئینہ سیمابی |

تقطیع ۔ شدم از فعولن ۔ رخ و زلفش مفاعیلن ۔ پریشا فعولن ۔ نو ہم حیران مفاعیلان ۔ باقی ہمیں نمط ۔ بعضے کہتے ہیں کہ گیارہ بحور ذیل کے

تقطیع - زیت گش فعلن - تستم فعلن - ہیجان فعلان - باقی بہیں طور -

(۱۲) متدارک مسدس مخبون مقطوع - وزن یہ ہے -

| | فعل فعل فعل | | سخن و قطع ہل | |
|---|---|---|---|---|
| | زرخ بگو سخن | مؤلف | جبا دے بمن | |

تقطیع - جبا فعل - دے فعل - بمن فعل - باقی بہیں طور - اگر فعل کو جو بکسر عین ہے متذال کرینگے تو فعال ہوگا فعول بجائے اسکے رکھا گیا اور عروض و ضرب مذال ہوں تو وزن یہ ہوگا - فعل فعال فعول - از مؤلف مے کہن بیار + شوم بتو نثار +

تقطیع - میے فعل - کہن فعل - بیار فعول - باقی بہیں طور -

بحر متدارک اور بحر متقارب ایک ہے - وزن سے بنائی جاتی ہیں - متقارب کا وزن فعولن اور متدارک کا فاعلن ہے - اگر متقارب سے لن فعو بنایا جائے اور فاعلن بجائے اسکے رکھا جائے تو بحر متدارک ہو جاتی ہے - یہ ہر دو بحر اس دائرہ متفقہ سے صاف ظاہر ہوتی ہیں +



یہ ہوگا۔ فاعلن فعل۔ فاعلن فعول۔ از مؤلف۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| عیرشد جدا لطف شد زیار | | مہرباں من گشتہ غمگسار | |

تقطیع۔ غیر شد فاعلن۔ جدا فعل۔ لطف شد فاعلن۔ زیار فعول۔ باقی بہیں نوع۔

(۸) بحر متدارک مسدس سالم۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| متدارک مسدس بکن | | فاعلن فاعلن فاعلن |
| جانمن نوش کن جام مے | مولف | پردہ داری زمن تا بکے |

تقطیع۔ جانمن فاعلن۔ نوش کن فاعلن۔ جام مے فاعلن۔ باقی بہیں نمط۔

(۹) بحر متدارک مسدس مذال۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| شد مذال از تدارک چناں | | فاعلن فاعلن فاعلان |
| جان و دل شد با و ہم نثار | مؤلف | یار من شد ہیں غمگسار |

تقطیع۔ جان و دل فاعلن۔ شد با و فاعلن۔ ہم نثار فاعلان۔ باقی بہیں نمط۔

(۱۰) بحر متدارک مسدس مخبون۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| متدارک و جنبش کن | | فعلن فعلن فعلن |
| چہ کنم دل من بغش | مؤلف | بخدا چہ بر دستمش |

تقطیع۔ چکنم فعلن۔ دل من فعلن۔ بغش فعلن۔ باقی بہیں نوع۔

(۱۱) بحر متدارک مسدس مخبون مذال۔ وزن یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| باز والبتہ شد ہمچنیں | فعلن فعلن فعلان |

چونکہ فعلن مخبون بکسر عین ہے لہٰذا بقاعدہ مذال فعلان بنایا گیا۔ از مؤلف۔

| | |
|---|---|
| ز تو گشتہ ستم چہ بجان | کہ نہاں شدہ ام زجہاں |

حسب قاعدہ قطع وتد فاعلن سے نون ساکن دُور کیا جاوے اور متحرک ماقبل کو
لام ہے ساکن کیا جاوے فاعل رہا۔ فعلن بجائے اُس کے رکھا گیا۔ اِس بحر کو
صوت الناقوس بھی کہتے ہیں کہ اس میں سنکھ کے مانند آواز برآمد ہوتی ہے مدلول

| بکیدم آید سُویم دلبر | | احسان برمن دارد اکثر |
|---|---|---|

تقطیع۔ بکیدم فعلن۔ آید فعلن۔ سُویم فعلن۔ دلبر فعلن۔ باقی بہیں طور۔

(۶) بحر متدارک مثمن مقطوع مسبغ۔ وزن یہ ہے۔

| مقطوع از تسبیغش برخواں | | فعلن فعلن فعلن فعلاں |
|---|---|---|

اِس بحر میں چونکہ فعلن بسکون عین مقطوع ہے۔ لہذا بقاعدہ تسبیغ فعلان بنایا گیا
اور اگر فعلن مخبون بکسر عین ہوتا تو بقاعدہ اذال فعلان بنایا جاتا۔ از مولف۔

| رفتم سوئے بزم غیراں | | رویش دیدم گشتم حیراں |
|---|---|---|

تقطیع۔ رفتم فعلن۔ سوائے فعلن۔ بزمے فعلن۔ غیراں فعلاں۔ باقی بہیں طور۔
ہر چہار بحور ست رجۂ بالا میں مصرعجات لکھ کر شعر کہنا ناموزوں نہیں ہوتا۔

(۷) بحر متدارک مثمن مخبون مقطوع۔ وزن یہ ہے۔

| خبن وقطع گو وزن بے مثل | | فاعلن فعل فاعلن فعل |
|---|---|---|

فاعلن کو خبن وقطع کرنے سے فعل بکسر عین ہوتا ہے۔ فعل بفتح عین اُسکے بجائے
رکھتے ہیں۔ از مولف۔

| جانِ من بیا لطف خود نما | | نوش کن مے ساغرے زما |
|---|---|---|

تقطیع۔ جانمن فاعلن۔ بیا فعل۔ لطف خود فاعلن۔ نما فعل۔ باقی بہیں نمط۔
اور اگر بقاعدہ اذالت فعل سے فعال بنایا گیا۔ فعول بجائے اُسکے رکھا گیا تو وزن

(۱) بحر متدارک مثمن سالم۔ وزن یہ ہے۔ از مولف۔

| | | |
|---|---|---|
| زلف او بہ رخش خال او بہ لبش | | مرغ دل بند شد شد غرض مطلبش |

تقطیع۔ زلف او فاعلن۔ بہ رخش فاعلن۔ خال او فاعلن۔ بہ لبش فاعلن۔ باقی ہمیں نوع

(۲) بحر متدارک مثمن مذال۔ وزن یہ ہے۔ از مولف

| | | |
|---|---|---|
| ازتدارک مذال اے دلم شد عیاں | | فاعلن فاعلن فاعلن فاعلان |
| موسم گل بود جام مے ہم بنوش | | بادہ ناب را از نگاہ من مپوش |

تقطیع موسمے۔ فاعلن۔ گل بود۔ فاعلن۔ جام مے فاعلن۔ ہم بنوش فاعلان باقی بہ ہمیں طور

(۳) بحر متدارک مثمن مخبون۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| متدارک شد مخبون بسخن | | فعلن فعلن فعلن فعلن (بسکون عین) |
| بدلم نہ کرم نگہی نظرے | مولف | شدہ ذکر جائے تو در بدرے |

تقطیع۔ بدلم فعلن۔ نکرم فعلن۔ نگہی فعلن۔ نظرے فعلن۔ باقی ہمیں نوع۔

(۴) متدارک مثمن مخبون مذال۔ وزن یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| متدارک خبن و مذال بخواں | | فعلن فعلن فعلن فعلان (بکسر عین) |

اس بحر میں چونکہ فعلن بکسر عین ہے لہذا مذال کرنے سے فعلان بنایا گیا ہے۔ از مولف

| | | |
|---|---|---|
| بمن اے دل من سخنے زبتاں | | چہ کنم کہ چہ شد زنگاہ بتاں |

تقطیع یہ ہے۔ بمنے فعلن۔ دل من فعلن۔ سخنے فعلن۔ زبتاں فعلان۔ باقی ہمیں صورت

اور اگر فعلن بسکون عین ہوتا تو بقاعدہ تسبیغ فعلان بنایا جاتا ہے جیسا کہ آئندہ [illegible]

(۵) بحر متدارک مثمن مقطوع مسبغ۔ وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| [illegible] | | فعلن فعلن فعلن فعلن |

| | | |
|---|---|---|
| از رمل سالم و مخبون و مثمن سخن کن | | فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن |
| گر توای بچمن سیر رنگ بشن بود از من | مولف | گاہ گل چینی و گہ سنبل و گہ برگ سوسن |

تقطیع۔ گر تواے فاعلاتن۔ بچمن سے فعلاتن۔ رنگبشن فعلاتن۔ بود زمن فعلاتن باقی بہیں طور۔

(۶) بحر رمل مثمن سالم مخبون مسبغ۔ وزن

| | | |
|---|---|---|
| شد رمل سالم و مخبون مسبغ بہیں سان | | فاعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلیان |
| من ز زخم جگر خویش پریشان شدم افسوس | مولف | مرہم زخم تو داری چہ دریغ از من تو ئیں |

تقطیع۔ من ز زخمے فاعلاتن۔ جگرےخے فعلاتن۔ شپریشا فعلاتن۔ شدمفسیاں فعلیان۔ باقی بہیں طور۔ ہر بحور مندرجہ بالا میں اگر صدور و ابتدا بجائے فاعلاتن کے فعلاتن ہوں تو اوزان شعر میں ناموزونیت کا خیال نہیں ہوتا۔

(۷) بحر رمل مثمن مقصور۔ وزن

| | | |
|---|---|---|
| یاد کن بحر رمل مقصور را از التفات | | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلات |

حسب قاعدہ قصر فاعلاتن سے فاعلات رہا۔ مؤلف

| | |
|---|---|
| دوست در دنیا نباشد جستجویش شد فضول | بہر غرض ناصح چو باشد مطلب گردد حصول |

تقطیع۔ دوس در دن فاعلاتن۔ یا نبا شد فاعلاتن۔ جستجویش فاعلاتن۔ شد فضول فاعلات۔ باقی بہیں طور۔

(۸) بحر رمل مثمن محذوف۔ وزن

| | | |
|---|---|---|
| بشنو از بحر رمل محذوف گردد در سخن | | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن |

بقاعدہ حذف فاعلاتن سے فاعلن بنالیا گیا۔ یعنی سبب خفیف آخر کا ساقط

(۳) بحر رمل مثمن مخبون - وزن فعلاتن ہشت بار

| زر رمل ہست مثمن مگر ایجاں جنبش کن | | فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن |
|---|---|---|
| بسوئے بزم رقیباں مکن ای دل تو نگاہے | مؤلف | کہ ز اعدا نبود چشم وفائے بنوگاہے |

تقطیع - بسوئے بز فعلاتن - مرقیباں فعلاتن - مکنی دل فعلاتن - تنگاہے فعلاتن - باقی بہمیں طور - بعضے اس بحر و بحر نمبر ۵ کو بجائے آٹھ رکن کے سولہ رکن بھی استعمال کرتے ہیں جیسے فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن - فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن - دو بار - مثال از عصمت اللہ بخاری ؎

| رنگ رخسار دُر گوش و خط و خد و قد و عارض و خال لبت اے سر و پری رو سمن بر |
|---|
| شفق و کوکب شام و سحر و طوبیٰ و گلزار بہشت است و ہلال و طرف چشمۂ کوثر |
| یہ شعر بحر نمبر ۵ میں ہے |

تقطیع - رنگ و رخسا فاعلاتن - رُدُر گو فعلاتن - شخط و خد فعلاتن - وقد و فعلاتن - رض خالے فعلاتن - لبتے سر فعلاتن - وپری رو فعلاتن - سمن بر فعلاتن - باقی بہمیں نمط -

(۴) بحر رمل مثمن مخبون مسبغ - وزن -

| چو کنی جنبش بہ تسبیغ رملی را شود آساں | | فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلیان |
|---|---|---|
| بہ تکلم چو گشائی دہن نازک خنداں | مؤلف | شود م بر دل مجروح چو مرہم ز تو ایجاں |

تقطیع - بتکلم فعلاتن - چوگشائی فعلاتن - دہنے نا فعلاتن - زک خنداں فعلیان - باقی بہمیں طور -

(۵) بحر رمل مثمن سالم و مخبون - وزن -

## فصل سوم۔ بحر رمل کے بیان میں

رمل ایک قسم کا راگ ہے اور وہ طریقہ اس وزن میں واقع ہے۔ پس اس بحر کا نام رمل کہتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ اہل رملان سے اخذ کیا گیا اور رملان بفتح رار مہملہ و میم بمعنی دویدن شتر۔ پس چونکہ رکن کے آخر میں سبب خفیف ہے اور بوجہ سبب خفیف کے جلد زبان سے ادا ہو جاتا ہے لہذا رمل رکھا گیا۔

(۱) بحر رمل مثمن سالم۔ وزن فاعلاتن ہشت بار۔ از مولف

| | | |
|---|---|---|
| از رمل سالم مثمن من بگویم در سخن کن | | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن |
| گوشۂ زندان ز جنت ہم بود با یار خوشتر | | بزم رنداں ہم ز بزم زاہد میخوار خوشتر |

تقطیع۔ گوش اے زن فاعلاتن۔ دا ز جنت فاعلاتن۔ ہم بود با فاعلاتن۔ یار خوش تر فاعلاتن۔ باقی یہیں طور۔

(۲) بحر رمل مثمن مسبغ۔ وزن

| | | |
|---|---|---|
| شد رمل سالم مثمن ہم بہ تسبیغ است یکساں | | فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلیان |

حسب قاعدہ تسبیغ فاعلاتن آخر رکن میں مابین سبب خفیف الف زیادہ کر کے فاعلاتان بنایا گیا اور فاعلیان بجائے اسکے رکھا گیا اس وجہ سے کہ تار تانیث کلمہ میں واقع نہیں ہوتی۔ اس وزن میں عروض و ضرب مسبغ ہیں باقی ارکان سالم اور اسی طرح سے فعلاتن یا فعلیان ہوتا ہے۔ مؤلف

| | | |
|---|---|---|
| روئے تو ماہ منور ابروان شمشیر خمدار | | صورت شق القمر ہم شد عیاں از ہر دو رخسار |

تقطیع۔ رو رُخے تو فاعلاتن۔ ہے منور فاعلاتن۔ ابرواں شم فاعلاتن۔ شیر خمدار فاعلیان۔ باقی یہیں طور۔

| مفاعلن مفاعلن مفاعلن | | بیاکہ شد رجز بجنبن ورسخن |
|---|---|---|

حسب قاعدہ خبن مستفعلن سے مفاعلن بنایا گیا - ازمولف

| جفا وظلم تا کجا کرم نم | | دمے ببیں ستم زتو وفا زما |
|---|---|---|

تقطیع - دمے ببی مفاعلن - ستم زتو مفاعلن - وفا زما مفاعلن - جفا وظل مفاعلن - متا کجا مفاعلن - کرم نما - مفاعلن -

## (۱۴) بحر رجز مسدس مخبون ومذال - وزن

| مفاعلن مفاعلن مفاعلان | | رجز بجنبن کن مذال وہم بخواں |
|---|---|---|

حسب قاعدہ تسبیغ مفاعلن سے مفاعلان بنایا گیا - ازمولف

| نہ این حجاب خوش بود زعاشقاں | | رخ وجمال خود زما بکن نہاں |
|---|---|---|

تقطیع - رخو جما مفاعلن - لخود زما مفاعلن - بکن نہاں مفاعلاں -
نہ ای حجا مفاعلن - بخش بود مفاعلن - زعاشقاں مفاعلاں -

اس بحر کو ہزج مسدس مقبوض مسبغ اور بحر نمبر ۱۳ کو ہزج مسدس مقبوض بھی کہہ سکتے ہیں - اور اسی طرح ہزج مثمن مقبوض یعنے مفاعلن ہشت یار کو رجز مثمن مخبون بھی کہہ سکتے ہیں - قاعدہ یہ ہے کہ اگر ایک وزن دو بحروں سے مستخرج ہو توجس بحر سے اسکا وزن بآسانی لیا جاسکے اس بحر سے لینا مناسب ہے در حقیقت مفاعلن کو مفاعیلن سے لینا آسان ہے - بہ نسبت اس کے کہ مستفعلن سے لیا جاوے - لیس اس وزن کا مثمن ہزج سے اور مسدس بحر رجز سے نکالا گیا ہے ٭

تقطیع ۔ ناصح بجی مستفعلن ۔ یکدم رخش مستفعلن ۔ چو برگ گل مستفعلن ۔ باید چشی مستفعلن ۔ وز دست او مستفعلن ۔ یک جام مل مستفعلن ۔

## (۱۰) بحر رجز مسدس مذال ۔ وزن

| | |
|---|---|
| بحر رجز باشد مذال اے ہوشتاں | مستفعلن مستفعلن مستفعلان |
| بقاعدہ مذال مستفعلن سے مستفعلان بنایا گیا ۔ از مولف | |
| یکدم چہ مینی ناصحا روئے بتاں | آگہ شوی از حالت درد نہاں |

تقطیع ۔ یکدم چہ بی مستفعلن ۔ نے ناصحا مستفعلن ۔ روئے بتاں مستفعلان ۔ آگہ شوی مستفعلن ۔ از حالتے مستفعلن ۔ دردے نہاں مستفعلان ۔

## (۱۱) بحر رجز مسدس مطوی ۔ وزن مفتعلن شش بار

| | |
|---|---|
| گشتہ رجز طی و شدہ لطف سخن | مفتعلن مفتعلن مفتعلن |
| باہو گراں از تو وفا خوشش نبود | وز تو با جور و جفا خوشتن نبود |

تقطیع ۔ باہو گرا مفتعلن ۔ از تو وفا مفتعلن ۔ خش نبود مفتعلن ۔
وز تبا مفتعلن ۔ جور جفا مفتعلن ۔ خشتن نبود مفتعلن ۔

## (۱۲) بحر رجز مسدس مطوی مذال ۔ وزن

| | |
|---|---|
| بحر رجز طی بود مذالش تو بخواں | مفتعلن مفتعلن مفتعلان |
| گشت بمن کافت دل عشق بتاں ۔ مولف | شد زمن آں صورت دلکش چو نہاں |

تقطیع ۔ گشت بمن مفتعلن ۔ آفت دل مفتعلن ۔ عشق بتاں مفتعلان ۔
شد زمن آ مفتعلن ۔ صورت دل مفتعلن ۔ کش چو نہاں مفتعلان ۔

## (۱۳) رجز مسدس مخبون ۔ مفاعلن شش بار ۔ وزن

اور بعض کہتے ہیں کہ رجز بفتح راء مہلہ دسکون جیم اس شتر کو کہتے ہیں جو بوقت رفتار کانپتا ہے۔ پس چونکہ اس بحر میں دو سبب خفیف اور بعد ہر حرکت کے سکون واقع ہوتا ہے لہذا رجز نام رکھا گیا۔

## (۱) بحر رجز مثمن سالم۔ وزن مستفعلن ہشت بار۔

| | | |
|---|---|---|
| مستفعلن مستفعلن مستفعلن مستفعلن | | بحر رجز از من شنو سالم مثمن شد سخن |

### از مؤلف

| | | |
|---|---|---|
| دل از من و ناخن زمن دست از من و دامن زمن | | از پندائے ناصح بمن تا چند میگوئی سخن |

**تقطیع**۔ از پندائے مستفعلن۔ ناصح بمن مستفعلن۔ تا چند مے مستفعلن۔ گوئی سخن مستفعلن۔ دل از من و مستفعلن۔ ناخن زمن مستفعلن۔ دستز منو مستفعلن دامن زمن مستفعلن ۔

## (۲) بحر رجز مثمن مذال۔ وزن۔

| | | |
|---|---|---|
| مستفعلن مستفعلن مستفعلن مستفعلان | | بحر رجز سالم مثمن شد مذال از من بخوان |
| مستفعلن سے مستفعلان بقاعدہ اذالت بنایا گیا۔ از مولف۔ | | |
| آب خضر باشد مرا یک جام از دست نگار | | در بزم اعدا میروم خواہم کہ مے نوشم بیار |

**تقطیع**۔ در بزم اع مستفعلن۔ دا میروم مستفعلن۔ خاہم کی مستفعلن۔ نوشم بیار مستفعلان۔ آبے خضر مستفعلن۔ باشد مرا مستفعلن۔ یک جام از مستفعلن دستے نگار مستفعلان۔

## (۳) بحر رجز مثمن مطوی۔ وزن مفتعلن ہشت بار

| | | |
|---|---|---|
| مفتعلن مفتعلن مفتعلن مفتعلن | | بحر رجز مطوی و نیز گفته گسے از تو سخن |

| بامن ہمخواب سیمبر شد | جامے نوشید و بےخبر شد |
|---|---|

تقطیع - بامن ہم مفعولن - خاب سی فاعلن - میبرشد فعولن - جامے نو مفعولن - شیدبے فاعلن - خبرشد فعولن -

بحر ہائے نمبر ۲۰ لغایت ۲۴ ایک ہی وزن میں شمار کیجاتی ہیں - ایک میں ایک مصرع اور دوسری بحر میں دوسرا مصرع لکھنا درست سمجھا جاتا ہے +

بحر ہزج مسدس صدر و ابتدا اخرب عروض ...

| از اخرب اخرم حذف مکن | مفعول مفاعیلن فعلن |
|---|---|

بعض اس بحر کے وزن کو دو چند لکھتے ہیں - وزن یہ ہے -
مفعول مفاعیلن فعلن - مفعول مفاعیلن فعلن - دو بار - مگر فارسی میں قلیل الاستعمال ہے - فعلن ہشت بار بھی - یہی وزن ہوتا ہے - از مؤلف

| بامن چکنی ایجاں ستمے | یکدم نو مکن بامن کرمے |
|---|---|

تقطیع - بامن چ مفعول - کنی ایجا مفاعیلن - ستمے فعلن - یکدم مت مفعول - ن بامن مفاعیلن - کرمے فعلن -

# فصل دوم بحر رجز کے بیان میں

رجز بفتح را مہملہ و فتح جیم و سکون زا معجمہ بمعنی اضطراب و سرعت - معرکہ کارزار میں مردانگی و فخر کے وقت اہل عرب اس وزن میں اشعار کہتے ہیں - چونکہ اسی وقت میں سرعت و اضطراب واقع ہوتا ہے - لہذا اس بحر کا نام رجز مناسب ہے۔

اس بحر میں صدر و ابتدا اخرب اور حشو مقبوض اور عروض و ضرب مقصور ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جز در دستیاں بدل نداریم | از مولف | رحم از بت خویش خواستگاریم | |

تقطیع۔ جز در مفعول۔ ستیاں بدل مفاعلن نداریم مفاعیل۔ رحم ز ب مفعول۔ تخیش خا مفاعلن۔ستگاریم مفاعیل۔

## (۲۲) بحر ہزج مسدس اخرب مقبوض محذوف۔ وزن

| | | |
|---|---|---|
| اخرب شد و قبض حذف ہم کن | ۔۔۔۔ | مفعول مفاعلن فعولن |

اس بحر میں عروض و ضرب محذوف صدر و ابتدا اخرب اور حشو مقبوض ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| از مہر فلک خبر نداریم | از مولف | جز روئے تو در نظر نداریم | |

تقطیع۔ از مہر مفعول۔ فلک خبر مفاعلن نداریم فعولن۔ جز روئے مفعول تدر نظر مفاعلن۔ نداریم فعولن۔

## (۲۳) بحر ہزج مسدس اخرم اشتر مقصور۔ وزن

| | | | |
|---|---|---|---|
| خرم و شتر و زقصر تفصیل | | مفعولن فاعلن مفاعیل | |

صدر و ابتدا اخرم عروض و ضرب مقصور اور حشو اشتر ہیں۔ از مؤلف۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہمدم از من شود گریزاں | | سے باشم از غم اشک ریزاں | |

تقطیع۔ ہمدم از مفعولن۔ من شود فاعلن۔ گریزاں مفاعیل۔ مے باشم مفعولن۔ ازغمش فاعلن۔ گریزاں مفاعیل۔

## (۲۴) بحر ہزج مسدس اخرم اشتر محذوف۔ وزن

| | | | |
|---|---|---|---|
| اخرم اشتر بحذف ہم کن | | مفعولن فاعلن فعولن | |

صدر و ابتدا اخرم عروض و ضرب محذوف حشو اشتر ہیں۔ از مؤلف۔

ہزج کف شد و ہم حذف ہم کن — مفاعیل مفاعیل فعولن

مفاعیل مکفوف فعولن محذوف ہے۔ از مولف

چو از لطف بمن یار نشنید — مگر چشم عدو ہیچ نہ بیند

تقطیع۔ چو از لطف مفاعیل۔ بمن یار مفاعیل۔ نشنید فعولن۔
مگر چشم مفاعیل۔ عدو ہیچ مفاعیل۔ نہ بیند فعولن۔

(۱۹) بحر ہزج مسدس اخرب مقبوض۔ وزن۔

اخرب شد و قبض ہم ہزج را کن — مفعول مفاعلن مفاعیلن

اس بحر میں مفعول اخرب مفاعلن مقبوض ہیں۔ مولف

از بادۂ ناب ساغر آوردی — وز رنج خزاں غم دلم بردی

تقطیع۔ از با مفعول۔ دہ ناب سا مفاعلن۔ غر آوردی مفاعیلن۔
وز رنج مفعول۔ خزاں غمے مفاعلن۔ دلم بردی مفاعیلن۔

(۲۰) بحر ہزج مسدس اخرب مقبوض مسبغ۔ وزن

اخرب شد و قبض و ہم مسبغ خواں — مفعول مفاعلن مفاعیلاں

مفعول اخرب مفاعلن مقبوض اور مفاعیلان مسبغ ہے۔ از مولف۔

افتادہ بروے تو نظر ایجاں — دیدیم زِ شان او رخ تاباں

تقطیع۔ افتا د مفعول۔ بروے تو مفاعلن۔ نظر اے جاں مفاعیلاں۔
دیدیم مفعول۔ زشان او مفاعلن۔ رخے تاباں مفاعیلاں۔

(۲۱) بحر ہزج مسدس مقبوض مقصور۔ وزن

قبض اخرب و قصر کن بتجمیل — مفعول مفاعلن مفاعیل

## (۱۵) بحر ہزج مسدس مقصور۔ وزن۔

| | |
|---|---|
| ہزج مقصور و شش رکنش یہ تفعیل | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیل |

عروض و ضرب مقصور باقی ارکان سالم ہیں۔ از مولف (از سراپائے شیخ)

| | |
|---|---|
| بشب ہا میکشد از درد و غم آہ | ز عشق ابرویان گشتہ آگاہ |

تقطیع۔ بشب ہامی مفاعیلن۔ کشد از در مفاعیلن۔ وغم اا ہ مفاعیل۔
زعشقے ا مفاعیلن۔ برویاگش مفاعیلن۔ ت آ گاہ مفاعیل

## (۱۶) بحر ہزج مسدس محذوف۔ وزن۔

| | |
|---|---|
| مسدس شد ہزج محذوف ہم کن | مفاعیلن مفاعیلن فعولن |

اس بحر میں عروض و ضرب محذوف ہیں باقی ارکان سالم۔ از مولف (از سراپائے شیخ)

| | |
|---|---|
| دو ابروہائے او پیوستہ باہم | ہلال غرۂ ماہ محرم |

تقطیع۔ وابروہا مفاعیلن۔ یاو پیوس مفاعیلن۔ تہ باہم فعولن۔
ہلاے غر مفاعیلن۔ رای ماہی مفاعیلن۔ محرم فعولن۔

## (۱۷) بحر ہزج مسدس مکفوف۔ وزن۔

| | |
|---|---|
| ہزج از کف و مقصور یہ تفعیل | مفاعیل مفاعیل مفاعیل |

اس بحر میں عروض و ضرب مقصور باقی ارکان مکفوف ہیں۔ از مولف۔

| | |
|---|---|
| چہ از وصف دہانت تو بگویم | چو غنچہ است نشانش چہ بجویم |

تقطیع۔ چہ از وصف مفاعیل۔ دہانے ت مفاعیل۔ بگویم مفاعیل
چو غنچہ اس مفاعیل۔ نشانش چ مفاعیل۔ بجویم مفاعیل

## (۱۸) بحر ہزج مسدس مکفوف محذوف۔ وزن۔

فعولن کسے دید مفاعیلن کسے مرد مفاعیل زہے نرگ مفاعیل سگلشن فعولن +

(۱۲) بحر ہزج مثمن مکفوف مقصور وزن یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ہزج گشتہ چو مکفوف وچہ مقصور دو تفصیل | | مفاعیل مفاعیل مفاعیل مفاعیل |

مفاعیلن بقاعدہ کف مفاعیل بضم لام و بقاعدہ قصر مفاعیل بسکون لام واقع

| | | |
|---|---|---|
| دلم ہائے شدا ز زندگی خویش بیزار | مؤلف | ستم کرد و مرا برد بسوئے خانہ دلدار |

تقطیع۔ دلم ہاسے مفاعیل۔ شدز زند مفاعیل۔ گئی خیش مفاعیل۔ چبیزار مفاعیل۔ ستم کرد مفاعیل۔ مرا برد مفاعیل۔ سوئے خان مفاعیل۔ یدلدار مفاعیل

(۱۳) بحر ہزج مسدس سالم وزن یہ ہے۔ مفاعیلن شش بار

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہزج گشتہ مسدس سالم از بر کن | | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن | |

مؤلف

| | | |
|---|---|---|
| زخوبی ہائے چشمش سفتنم گوہر | | قلم از شاخ نرگس جستنم بہتر |

تقطیع۔ زخوبی ہا مفاعیلن۔ یچشمش سف مفاعیلن۔ تنم گوہر مفاعیلن۔ قلم از شا مفاعیلن۔ خنرگس جس مفاعیلن۔ تنم بہتر مفاعیلن +

(۱۴) بحر ہزج مسدس مسبغ۔ وزن۔

| | | |
|---|---|---|
| ہزج آمد مسدس ہم مسبغ خواں | | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلاں |

حسب قاعدہ تسبیغ مفاعیلن سے مفاعیلان بنایا گیا۔ از مولف۔

| | | |
|---|---|---|
| کشادی زلف مشکیں بر رخ تاباں | | پریشاں شانہ شد آئینہ شد حیراں |

تقطیع۔ کشادی زل مفاعیلن۔ فمشکی بر مفاعیلن۔ رخے تاباں مفاعیلان۔ پریشاں شا مفاعیلن۔ نشد آ ای مفاعیلن۔ نشد حیراں مفاعیلاں +

(۹) بحر ہزج مثمن اخرب مکفوف محذوف ۔ وزن یہ ہے۔

| اخرب شد و مکفوف و بہ محذوف ہزج گن | مفعول مفاعیل مفاعیل فعولن |
|---|---|

بقاعدہ خرب مفعول و بقاعدہ کف مفاعیل و بقاعدہ حذف فعولن ہوا۔ از مولف

| از چرخ ستمہا و ہم از یار جفائے | از پیر و جواں چشم نداریم وفائے |
|---|---|

تقطیع۔ از چرخ مفعول ۔ ستمہا و مفاعیل ۔ ہم از یار مفاعیل ۔ جفاے فعولن +
از پیر مفعول ۔ جواچشم مفاعیل ۔ نداریم مفاعیل ۔ وفا اے فعولن +

(۱۰) بحر ہزج مثمن اخرب مکفوف مقصور ۔ وزن یہ ہے ۔

| اخرب شد و مکفوف و ز مقصور چہ تفصیل | مفعول مفاعیل مفاعیل مفاعیل |
|---|---|

مفاعیلن سے بقاعدہ خرب مفعول ہوا اور حسب قاعدہ کف مفاعیل بضم لام اور حسب قاعدہ قصر مفاعیل بسکون لام ہوا ۔ از مولف

| گفتیم سخنہائے گل و مل بتو اے رند | در بزم حریفاں سخن راز نگوئیم |
|---|---|

گفتیم مفعول ۔ سخنہائے مفاعیل ۔ گل و مل ۔ بہ مفاعیل ۔ تو اے رند مفاعیل ۔ در بزم مفعول ۔ حریفاں مفاعیل ۔ سخنے راز مفاعیل ۔ نگوئیم مفاعیل +

(۱۱) بحر ہزج مثمن مکفوف محذوف ۔ وزن یہ ہے ۔

| ہزج گشتہ چہ مکفوف و چہ محذوف نظر کن | مفاعیل مفاعیل مفاعیل فعولن |
|---|---|

ز کن مفاعیلن بقاعدہ کف مفاعیل و بقاعدہ حذف فعولن بنایا گیا ۔ از مولف

| مرا داد چو یک جام و نظر کرد سوئے من | کسے دید و کسے مرد ز سے نرگس گلشن |
|---|---|

تقطیع ۔ مرا داد مفاعیل ۔ چو یک جام مفاعیل ۔ نظر کرد مفاعیل ۔ سوئے م

رُوئے او چو من دیدم حال من پریشاں گشت | آئینہ بہ پیش او از قفا شدم حیراں

تقطیع۔ روئے او فاعلن۔ چوں دیدم مفاعیلن۔ حال من فاعلن۔ پریشا گشت مفاعیلان ۔ آئنہ فاعلن۔ پیشے او مفاعیلن۔ از قفا فاعلن۔ شدم حیراں مفاعیلاں ۔

(۷) بحر ہزج اخرب۔ وزن یہ ہے۔

شد بحر ہزج اخرب گوئیم بیادش کُن | مفعول مفاعیلن مفعول مفاعیلن

حسب قاعدہ خرب میم ونون مفاعیلن کا ساقط ہوکر فاعیل رہا بجائے اسکے رکن ہموزن مفعول رکھا گیا۔ کیونکہ قاعدہ عروضیان ہے کہ رکن غیر مستعمل کے بجائے رکن مستعمل رکھتے ہیں۔ **از مولف**

در دہر بسے گشتم گلزار جہاں دیدم | گلزار پُر از خار و از خار گلے چیدم

تقطیع۔ در دہر مفعول۔ بسے گشتم مفاعیلن۔ گلزار مفعول۔ جہا دیدم مفاعیلن ۔ گلزار مفعول۔ پُر از خار و مفاعیلن۔ از خار مفعول۔ گلے چیدم مفاعیلن

(۸) بحر ہزج مثمن اخرب مسبغ۔ وزن یہ ہے۔

بحر ہزج اخرب شد تسبیغ کُن دہ بر خیال | مفعول مفاعیلن مفعول مفاعیلان

حسب قاعدہ تسبیغ سبب خفیف آخر رکن میں الف ازاد کیا گیا اور مفاعیلان ہوا۔ از مولف

شد یار قدے از پس در بزم عدو رفتم | بینیم چہ مے گردد ذکرے ز نگہ بازاں

تقطیع۔ شد یار مفعول۔ وصلے از پس مفاعیلن۔ در بزم مفعول۔ عدو رفتم مفاعیلاں ۔ بینیم مفعول۔ چہ مے گردد مفاعیلن۔ ذکرے ز مفعول۔ نگہ بازاں مفاعیلاں ۔

(۴) بحر ہزج مثمن مقبوض مسبغ - وزن یہ ہے +

| مفاعلن مفاعلن مفاعلن مفاعلان | | ہزج مثمن و مقبوض ہم مسبغش بجز ال |
|---|---|---|

حسب قاعدہ قبض حرف پنجم ساکن مفاعیلن کا گرا دیا گیا مفاعلن باقی رہا۔ اور حسب قاعدہ تسبیغ سبب خفیف آخر رکن مفاعیلن کے مابین الف بڑھاکر مفاعلان بنایا گیا - از مولف

| بفکر بیخودی چساں فروغ گشتہ نیم جان | | نظر بجام و شیشہ ماند و حیان جسم شد نہان |
|---|---|---|

تقطیع - بفکرے مفاعلن - خدی چساں مفاعلن - فروغ گش مفاعلن - تہ نیم جاں مفاعلان + نظر بجا مفاعلن - مشیش ما مفاعلن - دحیان جس مفاعلن - مشد نہاں مفاعلان +

(۵) بحر ہزج مثمن اشتر - وزن یہ ہے +

| فاعلن مفاعیلن فاعلن مفاعیلن | | گر ہزج مثمن شد رکن اولو اشتر کن |
|---|---|---|

حسب قاعدہ شتر مفاعیلن سے میم و یار دور کرکے فاعلن باقی رکھا گیا + مولف

| خوف او زدل بردم خود ز بیخودی شادم | | جام مے بدو خوردم بوسہ بر لبش دادم |
|---|---|---|

تقطیع - جام مے فاعلن - بدو خردم مفاعیلن - بوس بر فاعلن - لبش دادم مفاعیلن + خوف او فاعلن - زدل بردم مفاعیلن - خدز بے فاعلن خدی شادم مفاعیلن +

(۶) بحر ہزج مثمن اشتر مسبغ - وزن یہ ہے +

| فاعلن مفاعیلن فاعلن مفاعیلان | | از ہزج مثمن کن اشتر و مسبغ خواں |
|---|---|---|

حسب قاعدہ تسبیغ سبب خفیف آخر رکن میں الف ایزاد کیا گیا اور مفاعیلان ہوا + مولف

سے ہزج نام رکھا گیا۔ سالم اسوجہ سے کہتے ہیں کہ اس کے رکن سالم ہیں اور کوئی زحاف وتغیر واقع نہیں ہوا۔ **از مولف**

| زمن باآنکہ جز کار صواب صلا نمی آید | بہ پیش او خطا دارم چہ سازم چون کنم یارب |
|---|---|

تقطیع ـ زمن با آ مفاعیلن ـ نکہ جز کارے مفاعیلن ـ صوا بصلا مفاعیلن نمی آید مفاعیلن + بپیشے او مفاعیلن ـ خطا دارم مفاعیلن ـ چسازم چو مفاعیلن ـ کنم یارب مفاعیلن +

(۲) **بحر ہزج مثمن مسبغ** ـ وزن یہ ہے +

| مثمن گر مسبغ شد ہزج وزنش بود آسان | | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلان |
|---|---|---|

حسب قاعدہ تسبیغ رکن آخر کے سبب خفیف میں الف زیادہ ہوا اور مفاعیلان بنایا گیا مولف

| چہ میگوئی سخن ہر جا فروغ از بزم میخواران | بترس از مکر شیخ و زاہد و عزم ریاکاران |
|---|---|

تقطیع ـ چمیگوئی مفاعیلن ـ سخن ہر جا مفاعیلن ـ فروغ از بز مفاعیلن ـ می خاران مفاعیلان + بترس از مک مفاعیلن ـ رشیخو زا مفاعیلن ـ ہدو عزمے مفاعیلن ـ ریاکاران مفاعیلان +

(۳) **بحر ہزج مثمن مقبوض** ـ وزن یہ ہے مفاعلن ہشت بار +

| ہزج مثمن است و ہر رکن او تو قبض کن | | مفاعلن مفاعلن مفاعلن مفاعلن |
|---|---|---|

حسب قاعدہ قبض حرف پنجم ساکن گرا دیا گیا اور مفاعلن باقی رہا۔ **مولف**

| بیا کہ بوسہ بر لبت زنم ز شوق و میخورم | کہ خوف تو ز دل برم جفا کنی و یا کرم |
|---|---|

تقطیع ـ بیاک بو مفاعلن ـ سہ بر لبت مفاعلن ـ زنم ز شو مفاعلن ـ قمے خرم مفاعلن + کخوف تو مفاعلن ـ ز دل برم مفاعلن ـ جفا کنی مفاعلن ـ ویاکرم مفاعلن

ہوتا ہے پس اس مشابہت سے بحر نام رکھنا موزوں ہوا +

بحر صرف آٹھ رکن سے بنائی گئی ہیں جسکا بیان باب اوّل فصل اوّل میں ہو چکا ہے اور انہیں کے مجموعہ سے انیس ۱۹ بحر بنائی گئی ہیں اور وہ یہ ہیں +

طویل ۱ مدید ۲ بسیط ۳ وافر ۴ کامل ۵ ہزج ۶ رجز ۷ رمل ۸ منسرح ۹ مضارع ۱۰ مقتضب ۱۱ مجتث ۱۲ سریع ۱۳ جدید ۱۴ قریب ۱۵ خفیف ۱۶ مشاکل ۱۷ متقارب ۱۸ متدارک ۱۹ +

یعنے طویل ۱ مدید ۲ بسیط ۳ وافر ۴ کامل ۵ خاص عرب میں مستعمل ہیں اور تین بحر جدید ۱ قریب ۲ مشاکل ۳ خاص عجم میں مستعمل ہیں اور باقی مشترک ہیں +

بحر دو قسم کے ہیں اوّل مفرد وہ جو ایک رکن سے بنائی جائیں مثلاً فعولن ہشت بار۔ دوم بحر مرکبہ جو ایک یا زیادہ رکن سے بنائی جائے۔ مثلاً مضارع مفاعیلن فاعلاتن چہار بار +

## فصل اول بحر ہزج کے بیانمیں

(۱) بحر ہزج مثمن سالم۔ وزن یہ ہے مفاعیلن ہشت بار +

| | |
|---|---|
| مثمن سالم آمد یا دایں بحر ہزج را کن | مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن مفاعیلن |

اس بحر کو ہزج اس وجہ سے کہتے ہیں کہ لغوی معنے ہزج کے آواز ترنم و خوشگوار کے ہیں۔ اہل عرب اکثر اشعار جو خوش آوازی کے ساتھ پڑھتے ہیں اسی بحر میں پڑھتے ہیں۔ بعض کا قول ہے کہ ہزج کی معنی آواز پھیرنے کے ہیں اور چونکہ اس بحر میں رکن اول وتد مجموع ہے اور بعد اس کے دو سبب خفیف اور اس سے آواز کی درازی اور پھیرنے میں مدد ملتی ہے اس سبب

(۲۰) ازلل - بفتح زاء ہوز و فتح لام اول - لغوی معنے بیگوشتی ران و نصف بایان زنان ہے - اصطلاح میں اجتماع ہتم و خرم کو کہتے ہیں مفاعیلن سے بلُن بقاعدہ ہتم و میم بقاعدہ خرم ساقط ہوکر فاع باقی رہتا ہے مزاحف کو ازلل کہتے ہیں ۔

(۲۱) جبّ - بفتح جیم و تشدید بار موحدہ لغوی معنی خفتی کرند اصطلاح میں دو سبب مفاعیلن کا گرا دینا ہے کہ مفا باقی رہا فعل بجائے اسکے رکھا گیا - مزاحف کو مجبوب کہتے ہیں ۔

(۲۲) بتر - بفتح بار و سکون تار قرشت و رار مہملہ لغوی معنے دنبالہ بریدن اصطلاح میں اجتماع جبّ و خرم کو کہتے ہیں - مفاعیلن سے عیلن بقاعدہ جب و میم بقاعدہ خرم ساقط ہوکر فا باقی رہا بجائے اسکے فع رکھا گیا مزاحف کو ابتر کہتے ہیں ۔ زحافات کا مفصّل بیان ہوچکا بحروں میں اور واضح ہوگا ۔

## باب دوم

## بحور کے بیان میں

بحر - بمعنی دریا - اصطلاح عروضیان میں وہ کلام موزون مراد ہے جو چند انواع اشعار پر مشتمل ہو - چونکہ دریا میں بہت طرح کی اشیا مثل دُر - مرجان وغیرہ ہوتے ہیں - دریا کی مشابہت سے بحر نام رکھا گیا - یعنے وجہ مشابہت یہ بیان کرتے ہیں کہ جسطرح دریا میں گر کر کوئی شخص حیران و پریشان ہوتا ہے اسی طرح بحر اشعار میں بوجہ تغیرات ارکان عروض وغیرہ ہر شخص حیران و پریشان

مفعولن بجائے اُسکے رکھا گیا مزاحف کو مکسوف کہتے ہیں۔ اور حسب قاعدہ
طی کے گرانا حرف چہارم یعنے واو کا ہے مفعلا باقی رہا۔ فاعلن بجائے اُسکے
رکھا مزاحف کو چونکہ مفعولات سے فاعلن بنایا گیا ہے مطوی مکسوف کہتے ہیں +

(۱۶) جدع۔ بفتح جیم و سکون دال و عین بے نقطہ لغوی معنی بینی بریدن اور
اصطلاح میں ہر دو سبب خفیف اول کا گرا دینا اور ساکن کرنا حرف آخر کا ہے
مثلاً مفعولاتُ سے لاتُ بسکون تا رباقی رہا فاع بجائے اُسکے رکھا گیا۔
مزاحف کو مجدوع کہتے ہیں +

(۱۷) نحر۔ بفتح نون و سکون حاء حطی و رائے مہملا اصطلاح میں ہر دو سبب خفیف
اول اور تار مفعولات کا گرا دینا ہے لا باقی رہا فع بجائے اُسکے رکھتے ہیں کہ دو
حرف اول میزان کے ہیں اور بعضے بجائے اُسکے فل رکھتے ہیں کہ دو حرف
میزان کے ہیں اور کلام عرب میں معنے فلاں کے ہیں رکن مزاحف کو منحور
کہتے ہیں +

(۱۸) ثلم۔ بفتح ثائے مثلثہ و سکون لام لغوی معنے کسی چیز میں رخنہ ہونا اصطلاح
میں فعولن کا حرف اول گرا دینا ہے کہ عولن باقی رہا فعلن بجائے اُس کے
حسب قاعدہ رکھا گیا مزاحف کو اثلم کہتے ہیں +

(۱۹) ہتم۔ بفتح ہا رمہملہ و سکون تار فوقانی۔ لغوی معنے دندان پیش شکستن۔
اصطلاح میں اجتماع حذف و قبض کو کہتے ہیں مفاعیلن سے لن بقاعدہ حذف
و یار بقاعدہ قبض ساقط ہوا مفاع باقی رہا فعول اُسکی جگہ پر رکھا گیا رکن مزاحف
کو اہتم کہتے ہیں +

سین مستفعلن کا کہ متفعلن باقی رہا مفاعلن بجائے اُسکے رکھا گیا یا الف فاعلاتن کا۔ کہ فعلاتن یا الف فاعلن کا کہ فعلن باقی رہا مزاحف کو مخبون کہتے ہیں۔ تشبیہ معنے ظاہر ہ

(۱۲) شکل بفتح شین معجمہ و سکون کاف۔ لغوی معنے دست و پائے اسپ کا باندھنا اصطلاح میں اجتماع خبن و کف کو کہتے ہیں خبن سے الف فاعلاتن کا ساقط ہو کر فعلاتن اور کف سے نون ساقط ہو کر فعلاتُ باقی رہا بضم تاء گویا اس رکن کے دست و پابستہ ہو کر رفتار آوازکی کم ہو گئی مزاحف کو مشکول کہتے ہیں +

(۱۳) قطع۔ لغوی معنے بریدن۔ اصطلاح بحر رمل میں سبب خفیف آخر رکن کا گرانا مثلاً فاعلاتن سے فاعلا باقی رہا اور وتد مجموع سے کہ علا ہے حرف ساکن کا ساقط کرنا اور لام کا ساکن کرنا کہ فاعل باقی رہا فعلن بجائے اسکے رکھتے ہیں + اور اصطلاح بحر رجز میں وتد مجموع سے حرف ساکن گرا دینا اور ماقبل متحرک کو ساکن کرنا مثلاً مستفعلن سے نون گرا دینا اور لام کو ساکن کرنا کہ مستفعل باقی رہے مفعولن بجائے اُسکے رکھتے ہیں اور مزاحف کو ہر دو اصطلاح میں مقطوع کہتے ہیں +

(۱۴) وقف۔ لغوی معنے باز ایستادن اصطلاح میں ساکن کرنا حرف متحرک ہفتم کا ہے مثلاً تار مفعولاتُ کہ بسکون تار باقی رہے مزاحف کو موقوف کہتے ہیں

(۱۵) کسف بفتح کاف و سکون سین مہملہ لغوی معنے پے و پاشنہ بریدن اور اصطلاح میں حرف ہفتم متحرک کا گرا دینا مثلاً تار مفعولات کہ مفعولا باقی رہا

(۷) حذف - بفتح حائے نقطہ وسکون ذال بانقطہ و فا لغوی معنے دم بریدن - اصطلاح میں کسی رکن کے سبب خفیف کا گرادینا مثلاً مفاعیلن سے لن گرا کر مفاعی کے بجائے فعولن رکن مستعمل رکھا جائے یا فعولن سے لن گرا کر فعو کے بجائے فعل رکھا گیا یا فاعلاتن سے تن گرا کر فاعلا کے بجائے فاعلن رکھا جائے - مزاحف کو محذوف کہتے ہیں - تشبیہ معنی ظاہر ہے +

(۸) خرم - بفتح خاء بانقطہ وسکون رار مہملہ - لغوی معنے ہیں بریدن - اصطلاح میں مفاعیلن سے میم کا گرادینا فاعیلن کے بجائے مفعولن حسب قاعدہ رکھنا - مزاحف کو اخرم کہتے ہیں تشبیہ معنے ظاہر +

(۹) اذالت - لغوی معنے دامن فروہشتن یعنے دامن چھوڑ کانا - اصطلاح میں وتد مجموع آخر رکن میں قبل از نون کے الف زیادہ کرنا ہے - مثلاً مستفعلن سے مستفعلان مزاحف کو مذال بضم میم کہتے ہیں +

(۱۰) طی - لغوی معنے طی ثوب یعنے تہ کرنا پارچہ کا ہے اصطلاح میں حرف چہارم ساکن کسی رکن کا گرادینا مثلاً فا مستفعلن کو گرا کر مستعلن باقی رہا اور بجائے اسکے مفتعلن حرف مستعمل رکھتے ہیں مزاحف کو مطوی کہتے ہیں یا مفعولات سے واؤ گرا کر مفعلات باقی رہا فاعلات یا فاعلان بجائے اس کے رکھا گیا -

(۱۱) خبن - بفتح خاء بانقطہ وسکون بار موحدہ لغوی معنے کوتاہ کرنا جامہ کا ہے کہ موافق ہو جائے اصطلاح میں رکن سے حرف دوم ساکن کا گرادینا مثلاً

مفاعلن باقی رہیگا رُکن مزاحف کو مقبوض کہتے ہیں +

(۳) شُتر بفتح شین مُعجمہ وسکون تاء فوقانی و راء مہملہ لغوی معنے نقصان و عیب
اصطلاحِ عروضیان میں رُکن مفاعیلن سے میم و یاء کا دُور کر دینا ہے کہ فاعلن
باقی رہے۔ مزاحف کو اشتر کہتے ہیں +

(۴) خرب۔ بفتح خاء معجمہ وسکون راء مہملہ و باء موحدہ لغوی معنے ویران کردن
اصطلاح عروضیان میں میم و نون مفاعیلن کا دُور کرنا ہے کہ فاعیل باقی رہے
اُسکے بجائے مفعول بضم لام رکھتے ہیں کیونکہ ہموزن ہیں قاعدہ عروضیان یہ
ہے کہ اگر رُکن سے کوئی جزو گرا دیا جائے اور رُکن غیر مستعمل باقی رہے تو اُس
کی بجائے رُکن مستعمل ہموزن رکھتے ہیں شروع اور آخر گرا دینے سے ویرانی
تمام ہے۔ مزاحف کو اخرب کہتے ہیں +

(۵) کف۔ بفتح کاف و تشدید فاء۔ لغوی معنے فرو چیدن دامن لباس۔
اصطلاح عروضیان میں حرف ہفتم ساکن کا گرا دینا مثلاً نون مفاعیلن کا ساقط
ہو کر مفاعیلُ بضم لام باقی رہا۔ مزاحف کو مکفوف کہتے ہیں +

(۶) قصر۔ بفتح قاف وسکون صاد و راء مُہملہ لغوی معنے کوتاہ کردن۔
اصطلاح میں حرف ہفتم ساکن کا گرا دینا اور حرف آخری باقی ماندہ کا ساکن کرنا
یا رُکن کے سبب آخری سے حرف ساکن کا گرا دینا اور اُس سبب کے حرف
متحرک کو ساکن کر دینا ہے۔ مثلاً مفاعیلن کا نون گرا دینا اور لام کو ساکن کر دینا
کہ مفاعیل باقی رہے یا فعولن کا نون گرا دینا اور لام ساکن کرنا کہ فعول باقی
رہے مزاحف کو مقصور کہتے ہیں +

مثلاً بحر ہزج مثمن سالم مفاعیلن ہشت بار و ہزج مسدس مفاعیلن شش بار۔ مثمن میں آٹھ رکن اور مسدس میں چھ رکن ہوتے ہیں ؎

**غیر سالم** رکن وہ ہیں جو بوجہ زحافات کے جنکا ذکر آیندہ ہو گا کوئی جز اُس میں سے کم ہو جاوے یا زیادہ کیا جائے مثلاً مفاعیلن سے میم و یا دور کر دی جاوے اور فاعلن رہ جائے یا لام و نون دور کر دیا جائے اور مفاعی باقی رہ جائے۔ چونکہ مفاعی ہموزن فعولن کے ہے لہذا ایسے رکن غیر سالم کی جگہ سالم رکن قائم کر دیا جاتا ہے پس بجائے مفاعی کے فعولن لکھدیا جاتا ہے

**دوم** اصل رکن میں ایزادی کی جاوے مفاعیلن میں الف بڑھا کر مفاعیلان کر دیا جائے۔ رکن غیر سالم کو **مزاحف**[1] کہتے ہیں اور جو تغیر واقع ہو اُسکو **زحاف** کہتے ہیں۔ زحاف زحف کی جمع ہے اور زحف کے لغوی معنے دور افتادن تیر از نشانہ ہیں۔ پس مزاحف اپنی اصلیت سے دور ہوتا ہے لہذا مزاحف کہا گیا۔ زحافات حسب ذیل ہیں ؎

(۱) **تسبیغ**۔ بفتح تاء فوقانی وسکون سین مہملہ و کسرہ باء موحدہ وسکون یاء تحتانی وغین معجمہ لغوی معنی تمام کرنا بزیادتی الف۔ اور اصطلاح عروضیان میں مابین سبب خفیف رکن آخر کے الف زیادہ کرنا ہوتا ہے مثلاً مفاعیلن سے مفاعیلان رکن مزاحف کو مسبغ کہتے ہیں ؎

(۲) **قبض**۔ بفتح اول وسکون ثانی باء موحدہ و ضاد معجمہ بمعنے گرفتن۔ اصطلاح عروضیان میں رکن کا حرف پنجم ساکن گرا دینا مثلاً یاء مفاعیلن دور کر دی جاوے

---

[1] مزاحف بضم میم و زاء و بالنقط و فتح حاء بے نقط ؎

مصرع دوم کو ابتدا اور رکن آخر مصرعہ دوم کو ضرب کہتے ہیں درمیان صدر و عروض
وابتدا و ضرب یعنے ارکان درمیانی کو حشو کہتے ہیں مثلاً فاعلاتن مفاعلن
فعلن۔ فاعلاتن مفاعلن فعلان۔ یہ ارکان ایک شعر کے ہیں پس
فاعلاتن مصرعہ اوّل صدر اور فعلن عروض و فاعلاتن مصرعہ دوم ابتدا اور
فعلان ضرب و رکن مفاعلن ہر دو مصرعہ میں حشو ہے صدر بمعنے اول
و ابتدا بمعنے آغاز چونکہ رکن اول مصرعہ اول کو صدر کہا گیا لہذا رکن اول مصرعہ
دوم کو آغاز کہنا بیجا نہیں ہے اور ممکن تھا کہ برعکس نام رکھا جاتا۔ لیکن جزو
اول مصرعہ اول کو صدر کہنا مناسب ہے اور عروض لغت میں ستون کو کہتے
ہیں جس پر خیمہ ایستادہ کیا جاتا ہے۔ پس رکن آخر مصرعہ اول کو ستون کہنا جس پر مدار
موزونی مصرعہ کا ہے مناسب ہوا اور ضرب کے معنی نوع و مثل کے ہیں لہذا
ضرب ہم نوع عروض کے ہے۔ پس ضرب اسکا نام رکھنا مناسب نہیں ہے
حشو اس کو کہتے ہیں جو اشیاء بھرتی تکیہ میں ہوں۔ پس حشو ارکان درمیانی
کو کہنا لازم آیا۔ کسی شاعر نے کہا ہے۔ ؎

| | |
|---|---|
| اول از مصراع اول صدر دان | آخرش میدان عروض اے کاردان |
| اول از مصراع ثانی ابتداست | ضرب باشد آنکہ اندر انتہاست |
| ہر چہ باشد در میان این چہار | حشو میدان از عروض اے ہوشیار |

## فصل پنجم زحافات کے بیان میں

رکن سالم ہوتے ہیں یا غیر سالم۔ سالم وہ ہیں جو ہیئت تجنیس میں قائم رہیں

مثلاً ذکر کن۔ فاعلن فکر کن۔ فاعلن امن ساز فاعلن۔
کیونکہ اوزان اشعار میں درمیان مصرعہ کے دو ساکن محسوب نہیں ہوتے
لیکن آخر مصرعہ میں ہر دو ساکن قایم رہیں گے مثلاً آب نار چشم نور نوک تیز
بروزن فاعلات ہیں۔
اگر بعد حرف علت کے دو ساکن مابین مصرعہ واقع ہوں اور ایک متحرک
کی برابر رہیں تو ساکن اول متحرک اور ساکن دوم ساقط ہو جاتا ہے مثلاً
راست۔ پوست۔ نیست۔ راست بازی۔ پوست کندی۔ نیست سر۔
تقطیع میں راس بازی فاعلاتن۔ پوس کندی فاعلاتن۔ نیس سر۔
فاعلن ہونگی۔
اگر آخر مصرعہ میں تین ساکن جمع ہوں تو ایک ساکن ساقط ہو جاتا ہے۔
مثلاً از فرغ ؏

| آن مہربان چو قطع محبت ز من ساخت | الفت کند زمانہ نہ چون با گریستن |
|---|---|

تقطیع میں ساخت کی تا فوقانی ساقط ہو جاویگی۔

## فصل چہارم اجزائے شعر کے بیان میں

مصرعہ کے معنی لغت میں ایک طبقہ کواڑ کے ہیں منجملہ دو طبقہ کے۔
بیت بمعنی گھر۔ چونکہ شعر دو مصراع سے مرکب ہے لہذا نصف شعر کا
نام مصرعہ رکھنا عین مناسب ہے۔
رکن اول مصرعہ کو صدر اور رکن آخر مصرعہ اول کو عروض۔ و رکن اول

یا ساکن جو الف سے پیشتر آتی ہے بجائے الف کے تقطیع میں یا حطی لکھی جاتی ہے مثلاً از فروغ ؎

| از غم عشق چیست واویلا | گوئی از غم غدہ اخسدانکنم |
| --- | --- |

تقطیع میں گوئیئر لکھا جاویگا۔ گوئی یئر غم فاعلاتن ۔ غرض کہ تقطیع میں جو الفاظ تلفظ میں آتے ہیں لئے جاتے ہیں گو کہ کتابت میں نہوں اور جو تلفظ میں نہیں آتے وہ تقطیع میں چھوڑ دیئے جاتے ہیں گو کہ کتابت میں لکھے جائیں۔

نون غنہ ساکن بھی تقطیع سے خارج ہو جاتا ہے یا متحرک ہو کر قایم رہتا ہے لیکن آخر مصرع میں اگر نون واقع ہو تو قائم رہتا ہے مثلاً از فروغ ؎

| اے گریہ رفت جانم واز غم نکردم آہ | دل گویدم کہ جاں شکیباست اینچنیں |
| --- | --- |

لفظ جان کا نون متحرک و لفظ این کا نون ساقط و چنیں کا نون آخری تقطیع میں قائم رہے گا اینچنیں تقطیع میں بر وزن فاعلات اس طرح لکھا جائیگا ای چنیں = فاعلات۔

چونکہ حرف علت الف واو و یا حطی ہیں لہذا نون ہر سہ حرف علت کے ساتھ غنہ ہوتا ہے مثلاً جیاں۔ چنیں۔ جنوں۔ لیکن اگر حرف علت کے ساتھ نون واقع نہو اور کوئی دیگر حرف واقع ہو مثلاً نار و نور و تیز اور یا نون واقع ہو اور اس سے ماقبل حرف علت نہو مثلاً امن و یا حرف علت بھی نہو اور اس کے ساتھ نون بھی نہو مثلاً ذکر فکر اور ایسے دو ساکن درمیان مصرع کے واقع ہوں تو ساکن دوم تقطیع میں متحرک ہو جاتا ہے

نہیں آتا۔ اِس کو الف وصل کہتے ہیں ؎

**واو کی تین قسم ہیں۔** اول واو عطف اگر تلفظ میں آوے تو تقطیع میں لکھا جاویگا ورنہ گرا دیا جاویگا اور حرفِ ماقبل مضموم ہو جاویگا۔ مثلاً از فروغ ؎ گشتہ مالا مال از لعل و گُہر داماں ما ۔ بہتر است از کان و دریا دیدہ گریانِ ما ؎

لعل و گہر کا واو عطف چونکہ تلفظ میں آتا ہے تقطیع میں قائم رہیگا لیکن کان و دریا کا واو عطف تقطیع میں گرا دیا جاویگا کیونکہ تلفظ میں نہیں آتا۔ بہتر است کا الف وصل ہے وہ بھی حسب مندرجہ بالا تلفظ میں نہیں آتا۔ پس تقطیع میں اُسکو بھی ساقط کرینگے۔

**دوم**- واو ضمہ جس سے اُسکا حرفِ ماقبل مضموم ظاہر ہو۔ مثلاً دو چو از فروغ ؎ سرودِ نغمہ ہائے معرفت داری چو دریابی ۔ صدائے نغمہ قُلقُل کہ مَن اندر گلو دارم ؎ لفظِ چو کا واو ضمہ ہے اور چونکہ تلفظ میں نہیں آتا لہذا تقطیع میں متروک ہوگا۔ جیسے چُدریابی مفاعیلن۔

**سوم**- واو اشمام ضمہ کہ فاء مفتوح کے ہمراہ آتا ہے اور چونکہ تلفظ میں نہیں آتا لہذا تقطیع میں متروک رہتا ہے جیسے لفظ خوش خود خواب تقطیع میں خش- خد- خاب- لکھا جاویگا۔

**یا حطی** کہ بجائے ہاء ہوز کے و یا بجائے کسرہ کے تقطیع میں لکھی جاتی ہے مثل ہاء ہوز و کسرہ از فروغ ؎

ثبات بے ثبات دہر گر خواہی تو دریابی ۔ بنوش ایں بادۂ عرفاں کہ مَن اندر سبو دارم

تقطیع میں یائے اشباعی بجائے کسرہ و یائے بجائے ہاء ہوز لکھی جاویگی۔

مہرتابا فاعلاتن گشت پنہا فاعلاتن زیر دانا فاعلاتن سے نے کسوف فاعلات شرح پیشے فاعلاتن چشم مارو فاعلاتن ش مہی تا فاعلاتن بان با فاعلن

نون تنوین - مثلاً جبلٍ تقطیع میں جبلن معہ نون لکھا جائیگا کیونکہ گو نون تحریر میں نہیں ہے لیکن تلفظ میں آیا ہے -

بعض حروف ایسے ہیں جو تلفظ میں آتے ہیں اور کتابت میں نہیں آتے مثلاً الف آمدن کہ تقطیع میں دو الف لکھے جائینگے اامدن بردن - فاعلن - واو کاؤس یعنے تقطیع میں کاووس بدو واو لکھا جائیگا بر وزن فعلان - یاء حطی کہ ہمراہ کسرہ کے پیدا ہوتی ہے جیسے اس شعر میں فروغ ؎ تاشدہ تلمیذ غالب اوستاد ما فروغ - بہ ز دیوان قضا شد مطلع دیوان ما - اوستادے ما - دیوانے قضا - مطلعے +

اسی طرح الفاظ عربی میں الف و واو و یاء کتابت میں نہیں آتے مگر تلفظ میں آتے ہیں - وہاں پر تقطیع میں ایزاد کیئے جاتے ہیں جیسے ہٰذا ہاذا - لہٗ لہو - بہٖ بہی +

تشدید کے دو حروف لکھے جاتے ہیں کیونکہ تلفظ میں دو حرف آتے ہیں جیسے محرّک تقطیع میں محررک بدو راء مہملہ لکھیں گے -

الف واو و یاء حطی لکھنے میں آتے ہیں مگر تلفظ میں نہیں آتے لہٰذا تقطیع میں ان کو چھوڑ دیا جاتا ہے جیسے الف اس شعر میں فروغ ؎

فروغ از حال خود دیگر رکھو فانے بدل ازی - نہ دلدارے نہ غمخوارے کہ دل دار و غمخواری

تقطیع میں فروغز تحریر کرینگے کیونکہ الف کو کتابت میں ہے لیکن تلفظ میں

یہ ضرور نہیں ہے کہ حرکت کلام وارکان کی ایک ہی ہو بلکہ متحرک متحرک سے اور ساکن کا ساکن سے ہم وزن ہونا ضرور ہے صاحب اور ضرورت ہیں گو کہ حرکت جدا جدا ہیں مگر ہم وزن ہیں۔

کلام میں جو حروف پڑھنے میں آتے ہیں اور لکھنے میں نہ آویں وہاں تقطیع میں حرف بڑھا دیا جاتا ہے اور جب کلام میں حروف لکھنے میں آویں اور تلفظ میں نہ آویں وہاں وہ حروف تقطیع میں گرا دیئے جاتے ہیں۔ غرض کہ تقطیع اُن حروف کو ملانے سے کیجاتی ہے جو زبان سے برآمد ہوسکیں یہ ضرور نہیں ہے کہ کلام میں حرف برابر ہوں مثلاً فروغ ؎

| مہرِ تاباں گشتہ پنہاں زیرِ داماں کسوف | | گشت چہ پیشِ چشم ما روشن مہِ تابانِ ما |
|---|---|---|

پہلے مصرعہ میں ۲۹ حروف ہیں اور دوسرے مصرعہ میں ۲۵ حروف ہیں تاہم شعر ناموزوں نہیں ہے۔ وزن مصرعہ اول کا بحر رمل مثمن مقصور ہے یعنے فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلات اور وزن مصرعہ دوم کا بحر رمل مثمن محذوف ہے یعنے فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن۔ اسکی پوری تشریح ہم تفصیل بحور میں جہاں زحافات کا ذکر آئیگا کردینگے۔ تقطیع میں مہرِ تاباں کا نون گشتہ کی ہار ہوز چو کا واو ساقط ہوجاوینگے کیونکہ یہ حروف تلفظ میں نہیں آتے اور لفظ داماں و لفظ پیش و لفظ مہ کے آگے تقطیع میں یائے حطی ایزاد کیجاویگی۔ کیونکہ گو تحریر میں یا حطی نہیں ہے لیکن تلفظ میں یا حطی ہر سہ لفظ کے ساتھ بولی جاتی ہے +

| | تقطیع اِس طرح ہوگی | |
|---|---|---|

فاصلہ کبریٰ - کلمۂ پنج حرفی ہے کہ جسمیں چار حرف اول متحرک حرف پنجم ساکن ہوتا ہے مثلاً بستمش - بجنبش

بعضے کلمۂ چار حرفی کو فاصلہ اور کلمۂ پنج حرفی کو فاصلہ لضاد معجمہ کہتے ہیں و بعضے فاصلہ کبرے و فاصلہ صغرے کو بضاد معجمہ بھی کہتے ہیں +

بعضے فاصلہ کو اصول قرار نہیں دیتے سبب اور وتد سے فاصلہ صغریٰ اور کبریٰ کو مرکب سمجھتے ہیں -

یعنے فاصلہ صغریٰ سبب ثقیل و سبب خفیف سے مرکب ہے -

اور فاصلہ کبریٰ سبب ثقیل اور وتد مجموع سے مرکب ہے -

## فصل سوم تقطیع کے بیانمیں

تقطیع بمعنے قطع کردن چونکہ بروقت تقطیع مصرعہ یا شعر کے ٹکڑہ ٹکڑہ کرکے ارکان کے ساتھ وزن کرتے ہیں لہذا اس عمل کو تقطیع کہنا درست ہے +

وزن کرنا کلام کی سنجیدگی کو کہتے ہیں - پس کلام جو بحر ہائے مقررہ سے میزان میں درست ہے وہ موزوں اور جو درست نہیں ہے وہ ناموزوں ہے -

اجزائے کلام ارکان بحر سے ہموزن اسطرح ہونی لازم ہیں کہ متحرک حروف ارکان کے متحرک حروف کلام سے ہموزن ہوں اور ساکن ساکن سے مثلاً گلاب بروزن فعول -

کونز بروزن فعلن - سخن دانی بروزن مفاعیلن + گلاب میں حرف گ مضموم یعنے متحرک اور ارکان میں فعول کی ف متحرک اسیطرح لام متحرک یعنے مفتوح ہے -

اور الف و ب ساکن اور ارکان میں ع مضموم و واو و لام ساکن [illegible]

## سبب - وتد - فاصلہ -

سبب - دو حرفی کلام ہے اُس کی دو قسم ہیں - سبب حفیف - سبب ثقیل
سبب خفیف وہ کلمہ دو حرفی ہے جس میں اول متحرک اور دوم ساکن ہو مثلاً
رکن فاعلن میں فا اور فعولن میں لُن -
سبب ثقیل وہ کلمہ دو حرفی ہے جسکے ہر دو حرف متحرک ہوں جیسے متفاعلن
میں مُتَ اور مفاعلَتُن میں عَلَ - ثقیل اس سبب سے کہتے ہیں کہ اول متحرک
و دوم ساکن کا پڑھنا آسان ہے بہ نسبت ہر دو متحرک کے -
وتد - سہ حرفی کلمہ کو کہتے ہیں اور اُس کی بھی دو قسم ہیں - وتد مجموع یا مقرون -
وتد مفروق -
وتد مجموع میں دو حرف اول متحرک اور حرف سوم ساکن ہوتا ہے مثلاً قلم -
ستم - اور ارکان میں جیسے مفاعیلن میں مَفَا اور فعولن میں فَعُو - چونکہ ہر دو
متحرک باہم پیوستہ ہیں اسکو مجموع یا مقرون کہتے ہیں -
وتد مفروق وہ کلمہ سہ حرفی ہے کہ حرف اول و آخر متحرک اور حرف درمیانی ساکن
مثلاً ارکان میں مفعولات میں لاتُ یا جامِ شراب میں جامِ چونکہ ہر دو متحرک
جُدا جُدا ہیں لہذا مفروق اسکا نام ہے -
فاصلہ کی بھی دو قسم ہیں - فاصلہ صغریٰ - فاصلۂ کبریٰ -
فاصلہ صغریٰ کلمۂ چار حرفی ہوتا ہے کہ جسکے تین حرف اول متحرک اور ایک
حرف ساکن ہو مثلاً خبرش - ستمش اور ارکان میں متفاعلن میں مُتَفَا
اور مفاعِلَتُن میں عَلَتُن +

اتبک مجکو کسی وقت میں بھی شوق شعر گوئی و سخن سنجی کم نہیں ہوا۔ کنور بینی کرشن
صاحب والد ماجد نے ہشتم جنوری ۱۸۸۴ء کو وفات پائی دفعۃً یہ صدمہ عظیم ایسا
ہوا کہ جس کا بیان تحریر سے باہر ہے تاریخ وفات انکی یہ ہے ۔ ؎

بینی کرشن رفتہ چو در ماہ جنوری ۔ وان روز ہشتمین من آفت چہ کم گذاشت
۱۸۸۴ ۔ ۱۸۸۴

سال وفاتِ اوست ز دہر آہ جنت لبست ۔ تاریخ ثانیش بدل او سوز و غم گذاشت
۱۹۴

پرسد فلاک دگر چو ز من سالِ ہندیش ۔ من گویمش کہ باز ستم بر ستم گذاشت

اُن کی وفات کے بعد ریاست و دیہات و جاگیر کا انتظام مخدومی کنور کرپا کرشن
صاحب کی زیر نگرانی رہا اور میں اسی طرح سے آزادانہ بسر کرتا رہا کنور صاحب موصوف
میرے چچا تھے اور عہدہ آنریری مجسٹریٹی سکندرآباد پر ممتاز رہے اور تا روز وفات
وہ اپنے عہدہ کا کام بخوشنودی مزاج حکام انجام دیتے رہے اور آخر کو ۲۴ اپریل
۱۸۹۷ء کو اس دار ناپائدار سے رخصت چاہی۔ افسوس۔ اُس وقت معلوم ہوا
کہ کسقدر بار گران زمانہ سر پر ہو گیا۔ آزادگی میں فرق اور اپنے شوق میں کمی ظاہر
ہونے لگی لیکن زمانے نے کسی کا دامن خالی نہیں رکھا عزیز گرور کرشن میرے حقیقی
چھوٹے بھائی اور سری کرشن خلف کنور کرپا کرشن نے اپنی سعادتمندی دکھائی۔
اور اس بار گران کو اپنے سر پر لیا اور اب تک راقم باستعانت و ہمت ان سعادتمندان
کے اسی طرح پر آزادی سے بسر کرتا ہے۔ خدا تعالیٰ سے التجا ہے کہ انکو با ایں سعادتمندی
دائماً خوش و خرم رکھے مفصل حال خاندان راقم کا سوانح عمری راجہ گوپال کرشن
سے ظاہر ہوگا جسکو کنور کرپا کرشن صاحب نے مرتب کیا ہے۔ اس زمانے میں علم
فارسی و عروض سے بہت لوگ بہرہ مند نہیں ہیں۔ اگر ہیں تو کہیں کہیں ہیں۔ اردو میں

میں مجھکو بھی شوق اشعار گوئی کا پیدا ہو گیا اور جناب شاعر باکمال منشی ہرگوپال صاحب تفتہ سکندرآبادی شاگرد رشید مرزا اسد اللہ خاں غالب کی بدولت کچھ اور سخنگوئی و سخن فہمی کا حاصل ہوا۔ ابتدا میں جو کلام لکھا منشی صاحب موصوف ملاحظہ فرماتے رہے۔ افسوس کہ میری ابتدائی تعلیم کے زمانہ میں کچھ عرصہ بعد ہی منشی صاحب موصوف نے اِس دار ناپائدار سے دوم ستمبر ۱۸۷۹ء کو کوچ فرمایا۔ جو کچھ اُن کی بدولت حاصل کیا اُس سے فیض اُٹھایا۔ تخلص جو اُن کی جانب سے مجکو عطا کیا گیا اُس سے خاص وہ سلسل برآمد ہوتا ہے جس زمانے میں میں نے گلزار عروض میں قدم رکھا۔ اُن کی وفات کی تاریخ کیا لکھوں۔

| | |
|---|---|
| ستمبر ستمہا بعالم گذاشت | کہ از دہر سوے جناں تفتہ رفت |
| دوم روز در دہر ماتم دوچند | ز جورِ فلک الامان تفتہ رفت |
| کنوں کو بجالِ جہاں مہرباں | زاہلِ جہاں مہرباں تفتہ رفت |
| بخوں گشتہ پرچشم افلاکیاں | جہان راست دروزبان تفتہ رفت |
| سن عیسوی گفتم آخر فروغ | چہ سوی جناں زیں جہاں تفتہ رفت ۱۸۷۹ |

۱۸۷۶ء میں راقم بعد تحصیل علم ریاضی و انگریزی کے طامسن سول انجینیرنگ کالج رڑکی میں داخل ہوا لیکن وہاں سنوتا تحصیل علم قوانین نے مجکو اُس تعلیم سے ناکام رکھا اور چند ماہ کے بعد وہاں سے دل برداشتہ ہو کر اپنے وطن مالوفہ سکندرآباد میں آگیا اور امتحان وکالت ممالک مغربی و شمالی ۱۸۸۱ء میں کامیاب ہو کر بمقام غازی آباد ضلع میرٹھ وکالت کرتا رہا اور ۱۸۸۲ء میں وکالت پنجاب میں کامیاب ہوا اُس وقت سے ابتک دہلی میں برسر عہدہ وکالت ممتاز ہوں۔ اُس زمانہ سے